دیدہ رفت اما ہنوز ؛ نقش خالش چون سیاہی ماندہ در چشم منست ؛ (اُردو) آنکھ سے پانی روان ہونا۔ آنکھ سے پانی بہنا۔ آنکھ سے پانی جانا۔

**آب از دیدہ طلبیدن** (مصدر اصطلاحی) کنایہ از گریہ کردن چنانکہ بیدل گوید (ﮯ) بر نفع کلفت ہر آفت است تدبیرے ؛ گر آتشے بدل افتد ز دیدہ آب طلب ؛ (اُردو) رونا آنکھ سے آنسو نکالنا۔

**آب از دیدہ فروریختن** (مصدر اصطلاحی) بمعنی گریستن است چنانکہ فردوسی گوید (ﮯ) فروریخت از دیدگان آب زرد ؛ با آب دو دیدہ ہمین چارہ کرد ؛ (اُردو) آنسو بہانا (دوہرا) ہون وہ غم دیدہ ہنسے کوئی تو مین رونے لگون ؛ کچھ بہانہ چاہیے آنسو بہانے کے لیے ؛

**آب از دیدہ کشادن** (مصدر اصطلاحی) مرادف آب از چشم کشادن چنانکہ صائب گوید (ﮯ) آب از دیدۂ خورشید کشاید صائب ؛ در دل آیینہ عذارے کہ نہانست ترا ؛

**آب از سر جوے عشوہ بستن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب سروری کنایہ از ترک فریب کردن (انوری ﮯ) از سر جوے عشوہ آب بہ بند ؛ بیش ازین گرد پاے حوض مگرد ؛ (اُردو) فریب سے باز آنا۔

**آب از سر گذشتن** (مصدر اصطلاحی) (۱) غرق شدن (۲) بقول بہار کنایہ از کمال نزول حوادث و آفات (سلمان ساوجی گوید ﮯ) دوش حرف از ساقی و نقل و سے و ساغر گذشت ؛ ریخت چندان آب از چشمم کہ آب از سر گذشت ؛ (ولہ ﮯ) غرقۂ دریاے بے پایان ہجران را اگر ؛ دستگیری می کنی دریاب کاب از سر گذشت ؛ (اُردو) (۱) ڈوب جانا۔ آب سر سے بلند ہونا۔ (اصفی ع) رسم الفت ہی آلہی ڈوب جاسے؛

(آتش ؎) اُز لاتا شام و سحر کس طرح نظارے
پست ٭ بلند سر سے سر سے آب دیدہ ہوا تھا ٭
(۲) سر سے پانی گذر جانا۔ (عارف ؎)
رو رو ہی سکے مر جاؤنگا مین دیدۂ تر سے ٭
اک روز گذر جاے گا پانی مرے سر سے ٭

**آب از عرق ریختن** (مصدر اصطلاحی)
سعی بلیغ کردن در کارے چنانکہ بیدل گوید
(؎) سعی آبے از عرق می ریزم اما سود
نیست ٭ چون نفس در سوختن یا آتش
ما مبہم است ٭ (اُردو) عرق ریزی کرنا
(آصفیہ)

**آب از غربال بخشش می کنند** (مثل) آنا حسب
خزینۃ الامثال ذکر این می کنند و این مراد
مثلے است کہ بعد ازین می آید۔

**آب از غربال می بخشند** (مثل) بقول بہار
نفعے از پہلوے او بکسی می رسد۔ صاحب فرہنگ
آنند راج ہمین معنی را در نفی می نویسد و ہمین
درست است (اُردو) خالی مٹھی بھر بھر دیتا ہے
یہ دکن کا محاورہ ہے دلی مین۔ سو گز وارے
ایک گز نہ پھاڑے کہتے ہین (آصفیہ)

**آب از قلم خوردن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار بحالت بیماری ہاے داخل
دہن آب از نے بگلو رسانیدن (محسن تاثیر ؎)
نرگس از چشم تو دم زد بر دہانش زد صبا ٭ رنج
دندان دارو اکنون منخورد آب از قلم ٭ (اُردو)
ٹوٹی دار ظرف سے پانی پینا منھ کی بیماریون
مین ٹوٹی دار ظرف سے پانی پیا جاتا ہے
تاکہ پانی مقام مرض پر سے نہ گزر سکے اور
سیدھا حلق مین اُتر جاے۔

**آب از کسے گرفتن** (مصدر اصطلاحی)
(۱) بقول صاحب بحر عجم ترسانیدن ٭ بہ
تحقیق مولف (۲) بمعنی حاصل کردن
آب (۳) باز داشتن از آب ہم (علی
خراسانی ؎) ہر کس کہ سوز عشق ز افغان

من گرفت ۞ آتش بجاے آب زچشمان
من گرفت ۞ درد ادی فراق تو ہر کس کہ
او فتاد ۞ آب بقا ز دیدۂ گریان من گرفت ۞
(وحید قزوینی ؎) رُخ ز عشاق طلبگار گرفتن
ستم است ۞ آب از تشنۂ دیدار گرفتن ستم
است ۞ (اُردو) ڈرانا (آصفیہ) (۲) کسی
سے پانی لینا (۳) پانی روکنا۔

**آب از کون خوردن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار مرادف آب از پس خوردن
(محمد سعید اشرف ؎) ز اختلاط بوالہوس
رعنائیش گردد زیاد ۞ چون نہال آن
سرو قامت آب از کون می خورد ۞

**آب از گردن گذشتن** (مصدر اصطلاحی) (۲۴)
القدر آب خوردن کہ معدہ را پر کردہ تا حلق
در آید (۲) کنایہ از تیغ خوردن ہم باشد
چنانکہ جامی گوید ؎ ز گردن آب گذشتہ
و تشنہ می میرد ۞ سبب چنین بود انرا کہ علت
استسقا ست ۞ (اُردو) پانی مُنھ تک آنا
تلوار کا زخم کھانا ۞

**آب از گلو بریدن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار فرو ماندن از آب (محمد قلی سلیم
؎) ہمین بریدن آب از گلو قناعت نیست
گلو بریدہ درین بحر ہمچو ماہی باش ۞ (اُردو)
پانی پی نہ سکنا۔

(۲۵) **آب از لب بستن** (مصدر اصطلاحی) بند
کردن آب و مزا ختم شدن ازان چنانکہ محتشم
کاشی گوید ؎ گر از خمار رود ہم جان عجب
مدار اے دل ۞ کہ ساقی از لب من آب
زندگانی بست ۞ (اُردو) پانی روکنا۔ پانی
بند کرنا۔

(۲۶) **آب از مژہ آمدن** (مصدر اصطلاحی)۔
کنایہ از اشک جاری شدن چنانکہ ظہوری گوید
؎ زمانہ چشمۂ از بیستون نکردہ روان ۞
کہ آبش از مژۂ کوہکن نمی آید ۞ (اُردو)

آنسو آنا (ناسخ ؎) کس کے دانتون کی چمک کا دھیان ہے جو رات دن پیتصل آتے ہین آنسو سبحۂ بلور سے ٭ (امیر اللغات)

**آب از منزل برون ریختن** (استعمال) بقول بہار خانہ از آب خالی کردن (کلیم ؎) شب کلیم از دیدہ می بارد سرشک ٭ روز از منزل برون می ریزد آب ٭ (اُردو) گھر سے پانی نکالنا۔

**آب از یک پیمانہ نوشیدن** (مصدر اصطلاحی) حکم مسادات داشتن است چنانکہ صائب گوید (؎) خمار و خواب و بیماری و شوخی نسیہ و مستی ٭ زیک پیمانہ می نوشند آب از چشم شہلایش ٭ صاحب فرہنگ انندراج ہمین اصطلاح را آب از پیمانہ خوردن نوشتہ واز ہمین تمثیل سند گرفتہ محتاج غور است و در بعض نسخ مصرع ثانی باختلاف جزئی یافتہ شد (ع) زیک پیمانہ می نوشند مے از چشم شہلایش اندرین صورت این مصرع سند باشد براے مے از یک پیمانہ نوشیدن (اُردو) دیکھو آب از یک چشمہ خوردن۔

**آب از یک چشمہ خوردن** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار کنایہ از حکم مساوات داشتن در کارے (محسن تاثیر ؎) کرم ونسیہ و بخل آب زیک چشمہ خورند ٭ یک دربستہ ندیدیم کہ دیوار نبود ٭ (اُردو) ایک گھاٹ پر پانی پینا۔ ایک ترکش کے تیر ہونا (ظفر ؎) چشم کے دنبالہ سے کہتے ہین مژگان ونگاہ ٭ قتل کو عاشق کے تم دونون ہوا ایک ترکش کے تیر ٭

**آب استادہ** (استعمال) بقول صاحب بحر عجم آب ساکن کہ ضدِّ آب روان است و نزد اطبّا در منافع و خوبی مرتبۂ این بعد آب نہرہاے جاریست کذا فی المحیط الاعظم (مرزا معز فطرت ؎) شد عاجز از رفاقت ما رہنون ما

اشادہ آب تیغ روانست خون ما؛ صاحب فرہنگ اندراج آب ستادن بمعنی ساکن شدن آب نوشتہ (اُردو) کھڑا پانی۔ بند پانی۔ امیر نے آب بستہ کا ذکر فرمایا ہے دیکھو لفظ آب۔

**آبِ عقیاب** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب فرہنگ اندراج کہ بدیل آبرو سے می نویسد مرادف آبرو باشد

(۲) **آب افتادن در چیزے** (مصدر اصطلاحی) روشن شدن و رونق پذیرفتن آن چیز باشد چنانکہ ابو طالب کلیم گوید (ﺳ) چون آفتاب ہر زدہ آید بجا نہا؛ مانند فرش در ہمہ منزل فتادہ آب؛ (اُردو) چمکنا۔ رونق دار ہونا کسی چیز کا۔ جرأت ﮯ گرد سے آئینہ پاتا ہے جلا دیکھو تو تم؛ حسن یہ آپکا مجھ خاک بسر سے چمکا؛

(۴) **آب افزودن** (مصدر اصطلاحی) مرادف آبرو افزودن و رونق دوبالا کردن چنانکہ کلیم ہمدانی گوید (ﺳ) اسے گوشۂ عزلت ز تو آب قمر افزود؛ نشناسم اگر قدر ترا در بدر افتم؛

**آبِ فسردہ** (اصطلاح) بفتح الف ثانی مقصود واضافت ثالث بقول صاحب بحر عجم (۱) پیالۂ بلور (۲) آلات قتل مثل شمشیر و خنجر وغیرہ و بقول صاحب فرہنگ اندراج (۳) شیشہ (۴) برف (اُردو) (۱) بلور کا پیالہ (مذکر) (۲) آلات قتل۔ آلات حرب (عربی بہم فارسی) (مذکر) (۳) شیشہ فارسی۔ مذکر (۴) برف (فارسی مونث) (آصفیہ) (امیر ﯿﮩﺍ) ہمارے دور پہ ساقی نے دست بستہ کہا؛ کہ اب تو کچھ نہین باقی جناب شیشہ مین ﯿﮫ لگا کے برف مین ساقی صراحی مے لا؛ جگر کی آگ بجھے جس سے جلد وہ شے لا؛

(عـ) **آب افشاندن بر چیزے** (استعمال) گرد و غبار نشاندن و تر و تازہ کردن چیزے چنانکہ شفائے اصفہانی گوید (ﺳ) آب بگلہائے شوقم گریۂ خونین فشاند؛ روغنے بر آتش شوقم بجائے آب زد؛ (اُردو) پانی چھڑکنا۔ تر و تازہ کرنا

**آب افگندن بر چیزے** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار (۱) آب دادن و سیراب کردن آن و بقول صاحب فرہنگ اندراج (۲) دریغ داشتن مخصوص بصلۂ ز حیاتی

گیلانی ے) برگ رویداز محبّت خوشہ بند د از وفا* جاے آب رخون ما بر تاک انگور افگنند* مؤلّف گوید کہ آب فگندن از مصرع ثانی پیدانیست۔ ہر دو صاحبان لغت کہ سند از ہمین یک شعر آوردہ اند مقصود شان جزین نباشد کہ اگر بجاے افگندن آب خون ما بیفگنند نتیجہ ظاہر شود کہ در مصرع اول گذشت۔ صاحب فرہنگ انندراج کہ این را مخصوص بصلہ از کردہ است قابل غور است بیچارہ در مصرع ثانی لفظ آب را از خواندہ است (اُردو) سیراب کرنا (۲) دریغ کرنا (رنگین ے) وہ جو آوے میرے گھر مین تو مجھے جاوے لوٹ* جاؤن گھر اُسکے تو وہ مجھسے کرے آب دریغ

**آب فگندن در چیزی** (مصدر اصطلاحی) جلا دادن درونق بخشیدن وران چنانکہ۔ نظامی گوید (ے) اگر سایہ بر آفتاب فگند* دران چشمۂ آتش آب افگند* (اُردو) جلا دینا۔ رونق بخشنا۔ آب دینا (ظفر ے) دانۂ اشک کو دی عشق نے میرے وہ آب* جو اُسے دیکھتا ہے صاف گہر پاتا ہے*۔ بعض

(ع) زم (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب

بحر عجم (۱) شراب سرخ وبقول صاحب فرہنگ انندراج (۲) کنایہ از اشک خونین۔ نظامی ے) ازان نار رون تا بوقت بہار* سگے نار خواہد گہے آب نار* (اُردو) دیکھو آب آتش رنگ۔

**آب نبار** (اصطلاح) بلا اضافت ثالث بفتح رابع بقول صاحب بحر عجم (۱) حوض (۲) تالاب کلان کہ براے ذخیرۂ آب در قلعہ سازند و آن آب باران پر شود (اشرف ے) بسکہ می گریم بعشق آتشین رخسار او گشتہ آتش خانہ ہا از اشکم آب انبار ہا* (اُردو) حوض (عربی مذکر) (۲) تالاب۔ (فارسی مذکر) (آتش ے) صیاد نے تسلّی بلبل کیوا سطے* کنج قفس مین حوض بھرا ہے گلاب کا* (سند تالاب کیلیے دیکھو لفظ آبگینہ)

**آب ندختن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم بیرون دادن آب (اشرف ے) اشکم بدل حزین نمی گردد بہ* این حوض شکستہ آب می اندازد* (اُردو) پانی بہا دینا۔

**آب ندام** (اصطلاح) بے اضافت بقول صاحب

بحر عجم (۱) آدم سفید پوست (۲) تر و تازہ اندام (۳)
صاف اندام و باضافت (۴) روشنی و تازگی اندام
(انوری ؎) مجمعے از مخدرات درو ٭ ہمہ آتش لباس
و آب اندام ٭ (اُردو) (۱) گورا چمڑا (مُذکّر) (۲)
تنومند (فارسی مُذکّر) موٹا تازہ (مُذکّر) (۳) بیلاغ بدن
(مُذکّر) (۴) جسم کی تازگی اور فربہی تنومندی (مونث)
(رنگین ؎) گورے چمڑے پر نہیں موقوف خوبی حسن کی ٭
چاہتے اُسکو نہیں ہم جسمین رعنائی نہو ٭

([illegible]) **آب اندر دہن گردیدن** (مصادر اصطلاحی)
([illegible]) **آب اندر دہن گشتن** مرادف آب بدہان
گردیدن باشد (کلیم رباعی) با آنکہ پیالہ گیر این
بزم منم ٭ ممتاز بلطف ساقی از انجمنم ٭ گیرد ہر کس
ز دست ساقی جامے ٭ گردد چو پیالہ آب اندر دہنم ٭

([illegible]) **آب اندر سر آمدن** (مصدر اصطلاحی) مرادف
آب در سر آمدن یعنی بسر وقت کسے رسیدن
چنانکہ صائب گوید (؎) ناگہان آمد چو آب
زندگانی بر سرم ٭ زندہ ام امروز کاب اندر
سر آمد مرمرا ٭ بعضے این شعر را مال خسرو
گویند (اُردو) وقت پر پہنچنا بر وقت پہنچنا
(ظفر ؎) نہ پہنچا کوئی اپنے پاس پہنچا جب
کہ وقت اپنا ٭ اجل کو آفرین ہے وقت پر پہنچی
تو یہ پہنچی ٭ ۔

**آب اندر شیشہ** (اصطلاح) بقول صاحب
بحر عجم رنگیست نیم سبز نباتی ۔ خان آرزو
ہم ذکر این می کند (اُردو) ہلکا دھانی رنگ ۔

**آبِ انفعال** (اصطلاح) باضافت بقول
بہار عرق انفعال ۔ (مرزا جلال اسیر ؎)
بہ گلشنے کہ درآمد بجلوہ نخل قدش ٭ چو ابر از سر او
آب انفعال گذشت ٭ (اُردو) آب خجلت ۔ آب
ندامت (فارسی ۔ مذکر) (امیر اللغات) (قلق ؎)
کٹ گیا دل مین فرط غیرت سے ٭ تر ہوا جسم آبِ
خجلت سے ٭ ۔

**آبِ انگور** (اصطلاح) باضافت بقول صاحب
بحر عجم شراب انگوری ۔ (اُردو) آب انگور (فارسی

مذکر) انگوری شراب (مونث) (آتش سے) نشۂ مے مین کھلی دشمنی دوست مجھے ٭ آب انگور نے کی آتش نہان پیدا ٭

**آب لب وبرد** (مقولۂ عجم) با ضافت ثالث بقول صاحب جامع اللغات آورابے آبرو کرد و آبرو سے اوریخت ۔ **مؤلف** ۔ گوید کہ آب کسے بردن مصدر اصطلاحی است واین مشتق ازہمان (صفدر سے) برنگ و بوے خود گل بود نازان ٭ مگر حسن عذارت آب او برد ٭ (اردو) عزت لے لی ۔ بے آبرو کر دیا ۔ آبرو اتاری (رشک سے) ہجر مین برسات جب آئی تو مین نے لاکھ بار ٭ آبرو سے ابر اتاری چشم دریا بار سے ٭ ۔

**آب او بریز** (مقولۂ عجم) با ضافت ثالث بقول صاحب ہفت ۔ رونق و جاہ او ببر و شرمندہ و سیہ رو و بے نور بکن ۔ **مؤلف** گوید کہ آب کسے ریختن مصدر اصطلاحی است واین مشتق ازہمان است ٭

**آب اورا برد** (مقولہ) با ضافت ثالث مرادف آب او برد ۔

**آب ایام** (اصطلاح) با ضافت ۔ بقول صاحبان ہفت قلزم و بحر عجم (۱) آفتاب (۲) ماہتاب (اردو) آفتاب اور ماہتاب (فارسی ۔ مذکر) اردو مین مستعمل ہے (میر سے) اک روز بے نقاب ہوا تھا وہ صبح کو ٭ ابتک ہے آفتاب جہانتاب پر زوال ٭ (صبا سے) یہ وہ فلک ہے کہ جسکے سبب سے عالم مین ٭ نہ ایک چال پہ دور دو نہ ماہتاب رہا ٭ ۔

**آب ایستادہ** (استعمال) با ضافت ثالث

**آب ایستدہ** بقول صاحب بحر عجم مرادف آب استادہ ۔ وآب ایستدہ مخفف آن (صائب سے) آئینہ کے بچہرۂ شبنم فشان کند ٭ چون آب ایستادہ بآب روان کند ٭

**آب بآب رساندن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم متصلاً دادن آب (اردو) پے در پے پانی دینا ۔ لگاتار پانی دینا ۔

بلا فصل پانی دینا

**آب باختن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب فرہنگ جہانگیری پیشاب کردن (استاد رودکی سے) زقلب آنچنان سوے دشمن بتاخت ٭ کہ از ہیبتش شیر نرآب باخت ٭ (اُردو) موت لینا یعنے پیشاب خطا ہونا۔

**آب باد رنگ** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب شمس اللغات مخفف ومرادف آب بادہ رنگ۔

**آبِ بادہ رنگ** (اصطلاح) باضافت بقول صاحبان برہان وبحر عجم (۱) اشک خونین وبقول صاحب فرہنگ انند راج (۲) کنایہ از خون (اُردو) اشک خونین (فارسی مذکر) (۲) خون (فارسی۔ مذکر) (ذوق سے) ذوق اس پاسے نگارین کا جو ہے وصف نگار ٭ اشکِ خونین سے ہے کاغذ کو حنائی کرتا ٭ (رند سے) یاد کرکے لبِ پان خوردہ کی تیرے سُرخی ٭ خون دل آج پیا ہے کئی چُلو بھر کر ٭

**آب باران** (اصطلاح) بقول صاحب بحر عجم۔ موقوف (۱) نام سیرگاہے است از مضافات کابل و باضافت (۲) ماالمطر و بقول صاحب محیط اعظم آب ہے کہ لطافت خِفّت۔ صفا۔ سرعتِ نفوذ۔ انحدار دارد آب باران است (ناصری سے) اگرچہ جاے خوش کابل آب باران است ٭ بہشت روے زمین خواجہ سہ باران است ٭ (اُردو) بقول صاحب جامع اللغات (۱) کابُل کی ایک سیرگاہ کا نام (۲) مینھ کا پانی مُذکّر۔

**آب باری از مژگان کردن** (مصدر اصطلاحی) کنایہ از گریستن چنانکہ ظہوری گوید (سے) عمرہا از خوے مژگان آب باری کردہ ام ٭ تا زگلبن نخلِ تمنّا نو برے می بایدم ٭ (اُردو)

(۴۹)

رونا۔ آنکھون سے اشک برسنا۔ برسانا (داغ)
آنکھون سے برستے ہین دُر اشک تمنّا ؀ سینہ
ہے میرا مخزن آلام جدائی ؀۔

**آب باریدن** (استعمال) بلا اضافت۔ بقول بہار باریدن باران باشد (مُلّا طاہر غنی ؎)
بسکہ بارد بر سر خصم تو آب زندگی ؀ شد زرہ
بر پیکر او عاقبت چون آبشار ؀ (اُردو)
پانی برسنا۔ مینھ برسنا۔ بارش ہونا۔ پانی پڑنا۔ مینھ پڑنا۔ (آصفیہ ؎) آج گلشن مین کیا مزا ہوگا ؀
مینھ برستا ہے گل کھلا ہوگا ؀۔

**آب باریک** (اصطلاح) باضافت ثالث۔ بقول صاحب بحر عجم (۱) آب کم (۲) مجازاً بر اندک مایہ توکل و قناعت نیز اطلاق کنند صاحب فرہنگ اندراج گوید کہ بکاف تازی آب کم و عمق (سلیم ؎) ہر قدم ضعفم براہ وصل می گردد زیاد ؀ آب
باریکم کہ می آید بجوے تازہ ؀ (دانش ؎)
ابر نیسان مایہ وار از آب باریک من است ؀
ہمتم دانش زدریا بے نیاز افتادہ است ؀ (اُردو)
(۱) کم پانی تھوڑا پانی۔ (۲) تھوڑے پہ قناعت۔

**آب باز** (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب بحر عجم شناور (طغرا ؎) طفل اشک از بحر
چشمم خود بخود گیرد فرار ؀ آب بازان را تلاش
دست و پا تا معبر است ؀ (اردو) تیراک پیراک (مذکر۔ آصفیہ)

**آب بازی** (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب بحر عجم شناوری۔ (اردو) بقول صاحب لغات کشوری۔ پانی مین تیرنا۔

**آب بالاے سنگ** (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب بحر عجم رنگے است سفید مائل بہ سیاہی (اُردو) سیاہی مائل سفید رنگ (مذکر)

**آب باد دادن** (مصدر اصطلاحی) آبرو بر باد کردن چنانکہ ظہوری گوید (؎) داد
بباد آب خویش گوہر تا جش ؀ شہ کہ زخاک
رہت کلاہ ندارد ؀ (اُردو) آبرو بگاڑنا۔ آبرو

خاک مین ملانا (رشک ؎) نظر سے
کشان سے گر گر جاے ٭ آبرو خاک مین
ملاے شراب ٭ —

**آب بپاے چیزے بستن** (مصدر اصطلاحی)
بقول وارستہ آب دادن و سیراب کردنش
(قدسی ؎) آن نہالے کہ نبود آب گہر لائق او
بست دہقان اجل آب بپا از تبرش ٭ (اردو)
سینچنا - سیراب کرنا -

**آب بپاے کسے ریختن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار کنایہ از نوکری و خدمتگاری
کردن (مخلص کاشی ؎) باغبان انجابنی
ریزد بپاے تاک آب ٭ دخترے دارد
کہ عقل و ہوش از سر می برد ٭ (باقر کاشی)
رباعی) در حمامش بطیب خاطر دیدم ٭ صد
لطف نہان از نگہش فہمیدم ٭ چون طاس
ز دیدہ ریختم آب بپاش ٭ چون قطرہ بگرد
کمرش گردیدم ٭ (اردو) نوکری کرنا خدمتگاری کرنا -

**آب بہ پرویزن پیمودن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب بحر عجم ارتکاب امر بیہودہ و بے
فائدہ کردن (جمال الدین عبد الرزاق ؎)
عمر کان وقف مدح شان کردم ٭ آب پیمودہ
ام بہ پرویزن ٭ (اردو) اوقات ضائع کرنا
لغو حرکت کرنا (منیر ؎) منیر اوقات ضائع
کی عبث غزلون کے کہنے مین ٭ ارے نادان
مداح شہ لولاک ہونا تھا ٭ —

**آب بپوست افگندن** (مصدر اصطلاحی)
نزد اکثرے بالیدن است مطلقاً و ماخذ آن
بالیدن دو و شک یہ آب و بعضے گویند
کہ چون میوہ بہ پختگی رسد آب از جوہر میوہ
بپوست آید و پوست از خشکی بہ تری گراید و
انہا اطلاق آن بر میوہ دانند والاوّل ہو
الاقوی طفلے کہ بالغ شود رندان گویند کہ
آب بپوست افگند - (بحر عجم) (محمد قلی سلیم ؎)
آب ہر گہ بپوست افگندہ ٭ شدہ زمزم ز

دلوشر سندہ ٭ (ظہوری ۔ رباعی) این انبہ حلاوت آب در پوست فگند ٭ خشک است ز تازہ مغزیش لذت قند ٭ در دفع گزند تلخکامے حرزے ٭ از ریشۂ او بازو ذالقدبند ٭ (اُردو) شگفتہ ہونا ۔ پھولنا ۔ رس ٹپکنا بقول صاحب آصفیہ منی پڑنا ۔ بلوغ کو پہنچنا

**آب بپوست انداختن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بپوست افگندن (اشرف ؎) میوہ شیرین ترشود چون آب انداز دبپوست ٭ ریزند جوش حلاوت آن لب تبخالہ دار ٭ ۔

**آب بجو از کوفتن** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار مرادف آب بپرویز پیمودن ۔

**آب بجو بستن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم آب درجو آوردن (اُردو) ندی مین پانی لانا ۔ (دیکھو پانی بھرنا) (آصفیہ)

**آب بجوے تست** (مقولۂ عجم) بخت ودولت وحل وعقد امور خلائق بدست تست مرادف آب درجوے تست ۔ چنانکہ میر معزی گوید (؎) بجوے تو ہمہ آب روانست ٭ سنر دگر من ہوا جوے تو باشم (اُردو) آپ کے گھر گنگا بہتی ہے آپ بامراد ہین ۔

**آب بجوے داشتن** (مصدر اصطلاحی) مرادف آب درجوے داشتن چنانکہ ظہوری گوید (؎) خوش تازہ شد آن نہال دلجوے ٭ آب مژہ ام بجوے دارد ٭

**آب بچشم آمدن** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار (۱) آمدن آب بچشم باشد ۔ و بقول صاحب فرہنگ انندراج (۲) حرص وطمع نمودن بچیزے (صائب ؎) تراز گریۂ ارباب درد رنجے نیست ٭ مگر بچشم تو از زور رخندہ آب آید ٭ مؤلف گوید کہ آب بچشم آمدن عاسقنا بر اسے رنج وخوشی

ہر دو (اُردو) (۱) عام معنون مین آنکھ مین آنسو ڈبڈبانا - آنکھ مین آنسو ڈبڈبا آنا - آنکھین بھر آنا - آنکھین ڈبڈبانا - (قلق ع) ہونٹ دانتون ستلے دبائے ہوئے * آنسو آنکھون مین ڈبڈبائے ہوئے * (ولہ ع) مطلب دل زبان پر لائے * آنسو آنکھون مین ڈبڈبا آئے * (داغ ع) چوٹ دل کی ذہین اُبھر آئی * جب ہنسی آئی آنکھ بھر آئی * (میر ع) نظر اسے ابر ابست آمبا داہ * کھین میری بھی آنکھین ڈبڈبائین ** خاص معنون مین اشک شادی سے چشم ترکرنا (مومن ع) آبدیدہ ہوگئی مرنے کی کہ روتے تو ہین دہ * اشک شادی ہی سے گو چشم کو تر کرتے ہین (۲) حرص کرنا لالچ کرنا -

**آب بچشم آوردن** (مصدر اصطلاحی) آب بدیدہ شدن و رقت کردن چنانکہ ساوجی در مرثیہ گوید (ع) خواہشت آب ست دمامی آوریم اینک بچشم * خاکسار آنکس کہ باد ریا و آتش ما جراست * (اُردو) آبدیدہ ہونا - آنکھ مین آنسو بھر لانا (مصحفی ع) کون اُٹھ گیا ہے پاس سے میرے یہ مصحفی * روتا ہون زار زار پڑا آبدیدہ ہون * (مومن ع) پھر تو اشک آنکھون مین وہ بھر لائے * یہ سخن روکے زبان پر لائے * (قلق ع) کبھی آنکھون مین آنسو بھر لانا کبھی تیوری چڑھاکے دھمکانا *

**آب بچشم گردیدن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم (۱) آب حسرت بچشم آمدن و بقول صاحب فرہنگ انندراج (۲) حرص و طمع نمودن بچیزے (غنی ع) بسے مشکل بود دل کندن از خوبان پس از الفت * ہنوز آب از غم یوسف بچشم چاہ می گردد * (صائب ع) ہمیشہ آب بچشم پیالہ می گردد * جبین ہر خرابات

بسکہ نورانیست ۞ (۴) بہ تحقیق مؤلف استعمال
این بمعنی حقیقی ہم باشد یعنے آمدن آب در چشم
چنانکہ صائب گوید (ے) زخط انشد دل سخت تو
مہربان ورنہ ۞ بچشم آینہ زین دود آب می
گردد ۞ (ولہ ے) زخیرہ چشمی من آفتاب می
لرزد ۞ کنون نہ ذرّہ بچشم من آب می گردد ۞
(ولہ ع) آب می گردد بچشم از خندہ بے
اختیار ۞ (اردو) (۱) دیکھو آب بچشم آمدن
(۲) حرص کرنا - لالچ کرنا (۳) آنکھ مین پانی آنا

**آب بچہرہ ریختن** (مصدر اصطلاحی) بقول
صاحب فرہنگ اندراج کنایہ از بید از کردن
کسے (صائب ے) زہوش بر دہمین را چنان
نظارۂ تو ۞ کہ شبنم آب نکرد بچہرۂ گل ریخت (اردو)
دیکھو آب بچہرہ ریختن -

**آب بچیزے بستن** (مصدر اصطلاحی) بقول
صاحب بحر عجم مرادف آب دادن بہ چیزے
(فطرت ے) بوے جان می شنوم از چمن
زخم مگر ۞ آب حیوان بدم خنجر قاتل بستند ۞
(سلیم طہرانی ع) ما گلزار معانی آب گوہر بستہ ایم

**آب بچیزے دادن** (مصدر اصطلاحی) بقول
صاحب بحر عجم (۱) سیراب کردن آنچیز (۲)
آبگیری کردن چون آب بہ تیغ دادن (مولف)
(۳) انزال کردن (طالب کلیم ے) دہر کاست
ندہد مفت کہ امیّد گلاب ۞ تا نیامد بمیان آب
بگلزار نداد ۞ (اردو) (۱) سیراب کرنا - آب دینا
(۲) آب دینا یعنے تیز کرنا (۳) منزل ہونا
(آصفیہ) (ذوق ے) دے کر چمن کو گریۂ مستانہ
میرا آب ۞ بیضون سے بلبلون کے ہویدا
بط شراب ۞ (ظفر ے) اگر دیتا ہے اپنی تیغ
کو وان آب وہ قاتل ۞ تو جانباز محبت جان
سے یان ہاتھ دھوتے ہین -

**آب بچیزے داشتن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحبان بحر عجم و فرہنگ اندراج مرادف
آب بہ چیزے دادن کہ گذشت سوگران

✦ سند (۲) دیکھو آب دادن بچیزے

ذکر این نہ کردہ اند و سند استعمال
ہم بنظر نیامد۔

**آب بچیزے رفتن** (استعمال) چنانکہ آب
بباغ یا بہ کشت یا بہ درخت رفتن کہ سیراب
کردن آب است انتہا۔ چنانکہ ظہوری گوید (ع)
آبے کہ رود بباغ آرزوے ٭ از چشمہ ماہ
آفتاب است (اردو) پانی پہنچنا۔

**آب بچیزے گرفتن** (استعمال) گرفتن
آب در چیزے باشد بدہان یا با بخور چنانکہ
مرزا طاہر وحید گوید (ع) نامش چو بر زبان
گذرانم بسان ابر ٭ شیرین شود اگر بدہان
گیرم آب تلخ ٭ (اردو) پانی منھ میں یا
کسی ظرف میں لینا۔

**آب بخاک آمیختن** (استعمال) سرشتن
خاک (فیضی ع) بس آب بخاک غم در آمیخت
لیکن باد در آتشم در آمیخت ٭ (اردو)
مٹی گوندھنا۔ سانا۔

**آب بدست کسے ریختن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب بحر عجم خدمت کسی کردن و
نوکر و ملازم شخصے بودن (صائب ع)
مرا سنگین دلے در پیچ و تاب تشنگی دارد ٭
کہ آب زندگی زلفش بدست شانہ می
ریزد ٭ (اردو) نوکری کرنا۔ نوکر ہونا۔
(آصفیہ (غالب ع) غالب وظیفہ خوار ہو
دو شاہ کو دعا ٭ وہ دن گئے کہ کہتے تھے
نوکر نہیں ہوں میں ٭۔

**آب بدست کسے کردن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بدست
کسے ریختن ٭۔

**آب بدل میشود** (مقولہ عجم) بلا اضافت
و بفتح باء موحدہ و کسر دال مہملہ بقول
صاحب شمس سردی کہ در دل می افتد
یعنے دل سرد می شود (اردو) دل بجھتا ہے
اسکا مصدر دل بجھنا یعنے طبیعت افسردہ ہونا

دل تپہ مردہ ہونا (آصفیہ امیر ؎) شام سے کچھ بجھا سا رہتا ہے ÷ دل ہوا ہے چراغ مفلس کا ÷ ۔

**آب بدہان آمدن** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار کنایہ از کمال رغبت و شوق چون آدمی بعض طعم ترش را می بیند آبش در دہان می آید (اُردو) رال ٹپک پڑنا ۔ رال ٹپکے پڑنا ۔ جی بھر بھر آنا ۔ جی للچانا ۔ (آصفیہ) مُنھ مین پانی بھر آنا (مومن ؎) مُنھ مین کیا اس خم صہبا کے بھر آیا پانی ÷ تیرے لب سے جو لبِ ساغر سرشار ملا ÷

**آب بدہان آمدہ** (مقولہ) بقول صاحب بحر عجم کمال شائق و مشتاق چیزِ مرغوب مؤلّف گوید کہ این مشتق است از اصطلاح ماضیہ (اُردو) للچایا ہوا ۔ فی البدیہہ نظم طباطبائی ؎ ساقیا خالی نہ جائے ابر یہ آیا ہوا ÷ آج تو کچھ میکشون کا جی ہے للچایا ہوا ÷

**آب بدہان آوردن** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار متعدی آب بدہان آمدن ۔ (کمال خجند ؎) پارسا از لب ساغر بدہان آرد آب ÷ دیگران را زسئے و نقل چرا توبہ دہد (اُردو) مُنھ مین پانی بھر بھر لانا ۔ (جرات قطعہ) سے آئینہ بد نظر پر پیرو ÷ جوش اس سے نہین نظر ملانی ÷ رُخ دیکھ ترا یہ صاف دیدہ ÷ بھر بھر لاتا ہے مُنھ مین پانی ÷

**آب بدہان گردیدن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم (۱) مرادف آب از دہان رفتن و بقول صاحب فرہنگ اندراج (۲) حرص و طمع نمودن بھرنے (اشرف ملا) از خرامیدن شیرین تو با ہمّہ عیان ÷ دیدہ را آب ز حسرت بدہان می گردد ÷ (اُردو) مُنھ مین پانی بھر آنا (معروف ؎) بھر آیا مُنھ مین آئینے کے پانی ÷ سحر دیکھا جو مین سرکار کا مُنھ ÷ ۔

**آب بدہان گرفتن** (استعمال) (۱) گرفتن آب بدہان و بقول صاحب فرہنگ انندراج (۲) تجرّع نمودن (۳) نوشیدن آب۔ مولّف گوید کہ معنی سوم در استعمال عجم بنظر نیامدہ (طاہر وحید ؒ) نامش چو برزبان گذرانم بسان ابر ٭ شیرین شود اگر بدہان گیرم آب تلخ ٭ (اُردو) (۱) مُنھ مین پانی لینا (۲) کلّی کرنا۔ (۳) پانی پینا۔

**آب بدہن کشیدن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم مضمضہ کردن (ابوطالب کلیم ؒ) عاقبت زاہد سر در قدح بادہ نہاد ٭ بسکہ عادت بدہن آب کشیدن وارد ٭ (اُردو) کلّی کرنا (بحر ؒ) اُسکے دانتون کا یہ عالم ہے کہ کلّی کی کبھی ٭ موتیون نے آب یہ پائی کہ دریا بڑھ گیا ٭۔

**آب بدیدہ** (استعمال) بلا اضافت صفت کسے کہ چشم او نمناک باشد چنانکہ صائب گوید (ؒ) بدیدہ آب اگر آفتاب می گردد ٭ دل از نظارۂ روے تو آب می گردد (اُردو) آبدیدہ بغیر اضافت ثالث۔ بقول امیر وہ شخص جسکی آنکھ ڈبڈبائی ہوئی ہو۔ (بحر ؒ) یہ ضعف ہے کہ آہ بلب نارسیدہ ہے ٭ یہ رشک ہے کہ آینہ بھی آبدیدہ ہے ٭۔

**آب بر آتش ریختن** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار و ناصری (۱) کنایہ از تسکین دادن (۲) غضب فرو نشاندن و بقول صاحب فرہنگ انندراج (۳) فرو نشاندن آتش نیز دراین استعمال است (ابوطالب کلیم ؒ) برآے سوختن آمادہ ام چنانکہ کسے ٭ اگر بر آتش من آب ریخت روغن شد ٭ (سعدی ؒ) ساقی سیمین چہ پسی خیز ٭ آب شادی بر آتش غم ریز ٭ (اُردو) آگ بجھانا تینون معنون کہا جاتا ہے۔ (۱) تسکین دینا (۲) غصّہ فرو کرنا (۳) آگ بجھانا۔ (مومن رباعی [1]

آتش دل زار مین لگائی اُسنے * برسون جان حزین جلائی اُسنے *پھینکا مجھ پر کل اختلاطًا پانی * بھڑکی ہوئی آگ کیا بُجھائی اُسنے * (فقرہ امیر (۲)) یہ آگ تمھین بجھاؤ گے تو بجھے گی۔ دونون کے مزاج جھلّے ہین'' (قلق ؔ) دوڑو لوگو بجھاؤ آگ لگی * جلد پانی منگاؤ آگ لگی *

**آب برآتش زدن** (مصدر اصطلاحی) مرادف آب برآتش ریختن (بحر عجم) (فغانی ؔ) آبے برآتش دل ماہیچکس نزد * چندان کہ پیش محرم و بیگانہ سوختیم * (سراج الدین راجی ؔ) سرو ساز و آتش دو رُخ بخویش * آنکہ او آبے برآتش می زند * صاحب فرہنگ انجمن آرائے ناصری گوید کہ ازین اصطلاح کنایہ از شراب خوردن ہم باشد (اُردو) دیکھو آب برآتش ریختن ترجمہ معنی آخر شراب پینا۔

(مثل) **آب برآتش می بافد** این مثلے است کہ فارسیان بر موقع تہمت می زنند چنانکہ بیدل گوید (ؔ) کباب شد عدم ما زتہمت ہستی * برآتشے کہ نداریم آب می بافد * (اُردو) اتہام کرتا ہے۔ اتہام لگاتا ہے تہمت جوڑتا ہے۔ (داغ ؔ) کہان وہ زہرہ جبین داغ پاکباز کہان * فرشتہ پر بھی یہ لوگ اتہام کرتے ہین * (فقرہ امیر) مجھ پر عبث اتہام لگاتے ہو مین نے تو تمھارا نام بھی نہین لیا''۔

(فا) **آب برآذر راندا ختن** (مصدر اصطلاحی تسکین و دلاسا دادن چنانکہ خزین گوید ؔ) بدلاسایم زغنچہ تر * مگر آبے بر آذر اندازی * (اُردو) آگ بجھانا (دیکھو آب برآتش ریختن۔

**آب برآئینہ ریختن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم مرادف آب از پے ریختن (محسن تاثیر ؔ) رفتی و گریہ بحال

دل بہ بیان کردم ٭ آب بر آینہ ریزند قفاے سفری ٭ ۔

**آب بر آینہ زدن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم مرادف آب از پیلہ ریختن (نظام دست غیب ؎) دیدہ را تر کنم از اشک چو رفتی ز برم ٭ در قفاے سفری آب بر آینہ زنند ٭ (اُردو) صاحب امیر اللغات فرماتے ہین کہ بعض مسلمان عورتون مین بھی یہ رسم تھی کہ جب کوئی عزیز سفر کو جانے لگتا تو اُسکی پیٹھ کو آینہ دکھاتی تھین اور یہ ٹوٹکا تھا کہ مسافر خیریت سے پھر گھر آئے اسکو آینہ دکھانا کہتے ہے۔

**آب بر بنیاد بستن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم در صدد خرابی خانہ بودن (تاثیر ؎) آب می بندی ز سمے تا چند بر بنیاد تن ٭ بر سر خود میکنی این خانہ را ویران چرا ٭ (اُردو) مکان کی بنیاد مین پانی بھرنا یعنی مکان گرانیکے درپے ہونا ٭ ۔

**آب بر پاے چیزے بستن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم آب دادن و سیراب گردانش (اُردو) سیراب کرنا۔ سینچنا۔ (آصفیہ)

**آب بر پاے کسے ریختن** (مصادر اصطلاحی)
**آب بر پاے کسے کردن** بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بدست کسے ریختن (سع ؎) از سر انکار یک لحظہ نظر بالا نکرد ٭ سالہا ہر چند آب از دیدہ بر پا ریختم ٭ ۔

**آب بر جا خشک ماندن** (مصدر اصطلاحی) منجمد شدن آب چنانکہ صائب گوید (؎) ز حیرت آب چون آینہ بر جا خشک می ماند ٭ بہر گلشن کہ گرد جلوہ گر سرو خرامانش ٭ (اُردو) پانی جم جانا ۔

**آب بر چہرہ ریختن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم بیدار و ہوشیار ساختن (اردو) جگانا بیدار کرنا۔ ہوشیار کرنا

**آب بر چیزے بستن** (مصدر اصطلاحی)

بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بر پاے
چیزے بستن (ظہوری ؎) نمی دانم چہ آب بست
این کہ بر کشتِ جگر بستم * کزان جز خوشہ ہاے
دانۂ اخگر نمی خیزد *۔

**آب بر چیزے گذشتن** (استعمال) سیراب
و تر شدن آنچیز باشد چنانکہ جامی گوید (؎)
در چمن چون بہواے قدِ او گریہ کنم * آب
چشمم ہمہ بر سرو و صنوبر گذرد (اردو) پانی گذرنا
تر ہونا۔ سیراب ہونا۔

**آب بر چیزے نشستن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب بحر عجم قرار دادن آب براے
سیرابی آن و بہ تحقیق۔ مؤلف۔ قرار گرفتن
آب و سیراب کردن چیزے را۔ (مخلص کاشی
؎) نے ہمین از جوے شمشیرت گلویم تر نشد *
آب پیکانِ تو ہرگز بر دلم ننشستہ است (اردو)
پانی ٹھہرنا۔ سیراب کرنا۔

**آب بُرخ بازآوردن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار کنایہ از رونق رفتہ باز آوردن۔
(حافظ ؎) گریہ آبے بُرخ سوختگان باز آورد *
نالہ فریاد رس عاشق مسکین آمد * (اردو) گئی
ہوئی رونق پھر لانا (فی البدیہہ داغ) (ع) گئی
رونق کو پھر لائی بہار تازہ گلشن میں *۔

**(۱) آب بُرخ ریختن** (مصادر اصطلاحی) بقول
**(۲) آب بُرخ زدن** بہار مرادف آب بر چہرہ
ریختن (کلیم ؎) بعد عمرے کہ بخوابِ من
بیدل آمد * گریہ آبے بر رخم ریخت کہ بیدار
شدم * (ولہ ؎) آبے ز آبلہ بُرخ پاے
نفتہ زن * باید ز پیش رفت حریفان خبر
گرفت *۔

**آب برخسار زدن** (مصدر اصطلاحی)
مرادف ماضیہ (صائب) خواب نازگل گران
تر شد ز نکہتِ بلبلان * ہر قدر شبنم برخسارِ
گلستان آب زد *

**آب بردار** (اصطلاح) بقول صاحب بحر عجم

سخنے کہ صدق و کذبش غیر معلوم باشد (اُردو) مشتبہ بات۔

(۴۹) **آب برداشتن** (استعمال و اصطلاح) (۱) حاصل کردن آب (۲) ہمراہ گرفتن آب چنانکہ ظہوری گوید ؎ ز اشک نا امیدی گرچہ دریا کردہ ام صحرا ٭ ازان ابرسے کہ بر میدارد آب امیدی بارد ٭ (صائب ؎) مرا ز برگ سفر شوق کعبہ غافل کرد ٭ مگر بہ آبلہ در راہ آب بردارم ٭ (صائب ؎) دلا رہے چو بیابان مرگ در پیش است ٭ بگو بہ آبلۂ پا کہ آب دارد ٭ چون کسے بسفر می رود و در راہ بہم رسیدن آب دشوار می نماید مسافران آب ہمراہ می گیرند و فارسیان گویند کہ آب بردارید یعنی آب با خود گیرید و این مقولہ عجم از ہمین مصدر مشتق است چنانکہ سندش از کلام آخرین صائب گذشت۔ (اُردو) (۱) پانی حاصل کرنا۔ (۲) پانی لے چلنا۔ پانی ساتھ لینا۔

(۵۰) **آب برداشتن آبلہ** (اصطلاح) تازہ شدن آن یعنی از تعب پیادہ روی آبلہ در پا افتد و پس ازان از آب پر میشود و خیلے زحمت می بخشد۔ سندش از اسناد اصطلاح ماضیہ من وجہ بدست می آید (اُردو) آبلہ بھرنا (داغ ؎) اگر آبلہ ہے بھرا ہوا تو ہر ایک داغ جلا ہوا جسے ہنسے سینہ میں دی جگہ نہ وہ دل سے خوش نہ جگر سے خوش ٭۔

**آب برداشتن از چیزے** (مصدر اصطلاحی) بہار ذکر این می کند و بحوالہ اصطلاح نظر داشتن بہ چیزے می فرماید کہ کنایہ از تماشا کردن چیزے است و بہ تحقیق مؤلف مقصود شرا از استفادہ باشد چنانکہ صائب گوید (؎) خوشا چشمے کہ بر روے عرق ناکے نظر دارد ٭ خوشا ابرے کہ آب از چشمۂ خورشید بردارد (ظہوری ؎) عجب کہ خضر ز شرم فنا نگردد آب ٭ بسبو آب ز سرچشمۂ بقا برداشت ٭ در راے مؤلف

اگر آب برداشتن را با چشمہ یا جوے یا چاہ مخصوص کردہ شود چنانکہ در کلام ظہوری واقع است معنی حقیقی آن گرفتن آب است۔ گاہے از آن معنی استفاضہ ہم میتوان گرفت و معنی تماشا کردن را حاجت صلہ نیست چنانکہ خود مؤلف از کلام خود استعمالش را نشان می دہد (س) آب وجار دیدے من از مژگان کشم در راہ شوق گر بود چشمے کہ او از دور رہ میدارد آب ہ (اردو) دیکھنا نظارہ کرنا مستفید ہونا مستفیض ہونا (صابر س) کون کرسکتا ہے گھر بیٹھے نظارہ حسن کا ہ ہے نظر بازون مین یہ ہم سب سے بہتر آئینہ ہ (آصفیہ) (حضور آصف) چشم مشتاق کو بس دیکھکے آنکھین نہ نکال ہ یہ تو کرتی ہے تیرے رُخ کے نظارے پیارے (۲) ندی یا کنوین یا حوض یا تالاب سے پانی لینا

(۵) **آب برداشتنِ جراحت** (مصدر اصطلاحی) تازہ شدن زخم چنانکہ محمد علی بیگ جویا گوید (س) اگر در گریہ خود داری کنم چشمم خطر دارد ہ زضبط اشک ترسم این جراحت آب بردارد ہ (اردو) زخم ہرا ہوجانا۔ پانی چرانا (آصفیہ۔ نکہت س) جراحت خوردہ کس کی تیغ دزدیدہ نگہ کا ہے ہ جو ضبط اشک سے زخم جگر پانی چراتا ہے ہ

**آب برداشتنِ زخم** (مصدر اصطلاحی۔) بقول صاحب بحر عجم۔ مرادف ماضیہ (طالب س) ز بار منت احسان دریا ابر نیسانی ہ کند افغان چو مجروحے کہ زخمش آب بردارد ہ

**آب بردستِ کسے ریختن** (مصدر اصطلاحی) مرادف آب بدست کسے ریختن چنانکہ صائب گوید (س) روزگاریست کہ در دیر مغان می ریزد ہ آب بردست سبو گریۂ مستانہ ما ہ (بہار عجم)

**آب بردست کسے کردن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بدست کسے ریختن (طغرا س) چون نمد پوش شد می خدمت

قیصر نکنی ٭ آب چون آینہ بر دست سکندر نکنی ٭ (بہار)

(۳۷) **آب بردن از چیزے** (مصدر اصطلاحی) (۱) آب گرفتن از چیزے ۔ چاہ باشد یا حوض یا چشمہ ۔ گویند کہ فلان کس آب از حوض برد (۲) بے آبرو کردن آن را (خسرو نثر) خضیکہ کوثر آب از و بردہ بلکہ آن حوض آب از کوثر بردہ ،، (واصف بخاری سے) چشم بگریہ آمد و از ابر آب برد ٭ لعلت بخندہ آمد و قدر گہر شکست ٭ (اردو) (۱) کنوین یا ندی یا حوض سے پانی لیجانا (۲) کسی چیز کو بے رونق کر دینا (دیکھو آب از چیزے بردن)

**آب بردن چیزے** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم (۱) نہایت اشکال و استعجاب و استغراب آن ۔ **مولف** ۔ با مبالغہ اتفاق ندارد اشکال و استعجاب و استغراب محض از استعمال زبان دانان عجم پیدا است (۲) بہار این را مرادف یخ بسیار آب شدن گوید ۔ و آن بقولش مثلے است کنایہ از کار بمشقت و تعب بسیار صورت گرفتن (عبدالغفور نیردی سے) از گریہ کار رخانہ دل کے شود تمام ٭ تعمیر این خرابہ بلے آب می برد ٭ (اسید حسین خالص سے) پایمال خلق گشتن اندک آبے می برد ٭ گر نداری طاقت این کار را از پل قرض کن ٭ (اردو) تعجب خیز ہونا حیرت انگیز ہونا (۲) بہت دشواری کے ساتھ کام ہونا صاحب لغات کشوری نے آب بردن کا ترجمہ بے رونق کرنا لکھا ہے ۔ **مولف** کی رائے مین وہ اصطلاح ماضیہ سے متعلق ہے

(۳۸) **آب بردن چیزے را** (مصدر اصطلاحی) غرق کردن آب آنرا و معدوم شدن آن چنانکہ ظہوری گوید (سے) زود پندارم کہ خواہد معذرت را آب برد ٭ گردہ طوفان

شر مساری گریہ می آید مرا (اُردو) ڈبونا
خاک مین ملانا۔ (جرأت ؎) سمجھ کے دیکھا
تو بیجا تھا سب گلہ دل کا ٭ کہ چشم نم نے ڈبویا
معاملہ دل کا ٭ (غالب ؎) کی ہم نفسون نے
اثر گریہ مین تقریر ٭ اچھے رہے آپ اُس سے
مگر مجھکو ڈبو آئے ٭ ۔

**آب بردنِ زخم** (مصدر اصطلاحی) بقول
صاحب بحر عجم مرادف آب داشتن زخم
(سعید اشرف ؎) ہمچو زخم کہنہ کز آب بردن
واشود ٭ غنچہ نشگفتہ شد از موجہ انہار گل ٭

**آب بردنِ ماجرا** (مصدر اصطلاحی) بقول
بہار کنایہ از عرض وطول عظیم داشتن ماجرا
وصعوبت وسختی داشتن آن است خان
آرزو در چراغ ہدایت گوید کہ کنایت از نہایت
اشکال واستعجاب واستغراب حالتے باشد
صاحب فرہنگ اندراج را باہر دو اتفاق
ہر سہ از کلام محسن تاثیر سند گیرند وہو ہذا
(؎) غیر از براے یار مے ناب می برد ٭
این ماجرا ببین چہ قدر آب می برد ٭ مؤلف
گوید کہ ادّعاے ہر سہ آب در میان دارد
کہ ماجرا را ازین اصطلاح تعلقے نیست تخصیص
ماجرا را تعمیم اصطلاح (آب بردن چیزے)
باطل می کند (اُردو) دیکھو آب بردن چیزے

**آب بر دیدہ زدن** (مصدر اصطلاحی) بقول
صاحب بحر عجم بیدار وہوشیار ساختن (حافظ
؎) بخت خواب آلود ما بیدار خواہد شد مگر ٭
زان کہ زد بر دیدہ آبے روے رخشان
شما ٭ (اُردو) دیکھو آب بر چہرہ ریختن۔

**آب بر رُخ آئینہ ریختن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار مرادف آب بر آئینہ زدن (طغرا ؎)
کوے تو منزل گہست در سفر آشنا ٭ بر رُخ
آئینہ آب از پے بیگانہ ریز ٭ ۔

**آب بر رُخ افشاندن** (مصدر اصطلاحی) (۵۸)
مرادف آب بر دیدہ زدن باشد چنانکہ صائب گوید

(ع) می کند اشک ندامت خواب غفلت را علاج ٭ گریہ کردن بر رُخ مدہوش آب افشاندن است ٭

**آب بہ رُخ بازآوردن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم رونق رفتہ بازآوردن کہ مرادف آب برخ بازآوردن باشد۔

**آب بر رُخ ریختن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب فرہنگ انندراج مرادف آب بر دیدہ زدن۔

**آب بر رُخ زدن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بر دیدہ زدن۔ (بابافغانی ع) پیش خورشید رخت گل رفتہ بود از حال خویش ٭ بر رخش ابر بہاران از ترحم آب زد ٭۔

(۵۵) **آب بر رُخسارہ زدن** (مصدر اصطلاحی) مرادف آب بر رُخ و دیدہ زدن چنانکہ ظہوری گوید (ع) گر بغز فتنہ گاہے دہر خواب سر دہد ٭ آب بر رخسارہ از خون دماغ خود زنند ٭

**آب بہ رُخ کار آوردن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحبان بہار و فرہنگ انندراج کنایہ از رونق رفتہ باز آوردن کہ مرادف آب برُخ بازآوردن باشد۔ **مولف**۔ گوید کہ این مرادف آب بر روے کار آوردن است یعنی رونق و خوبی در کار پیدا کردن۔ سند بہار۔ سند او عاے مولف خاکسار (محمد علی افسر ع) بیستون را می کند گلگون ز خون کوہکن ٭ عشق اگر خواہد کہ آبے برُخ کار آورد ٭۔

**آب بر روبستن** (مصدر اصطلاحی) بقول وارستہ (۱) آب دادن و سیراب کردن (۲) بازداشتن آب ہم (اردو) (۱) سینچنا۔ سیراب کرنا (۲) پانی روکنا۔ پانی بند کرنا۔

**آب بر رو زدن** (مصدر اصطلاحی) مرادف (۵۶)
آب بر دیدہ زدن چنانکہ خواجہ آصفی گوید (ع) گر بیشست امشب ز چشم کحل خواب عافیت ٭ آب بر رو طفل را در عین خواب خوش زدم ٭

**آب بر روے آب دیدن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار (۱) رونق بر رونق و بقول صاحب
فرہنگ انندراج (۲) پیاپے آب دادن سیکے
کہ بہار از کلام صائب پیش می کند قابل غور است
(سہ) پے شکستن دل قطرۂ زن چو حباب وکہ ہمچو
جوے توانی بر روے آب دیدہ از کلیات
صائب مصرع ثانی باختلاف جزئی بدست
می آید سع کہ ہمچو موج توانی بروے آب
دیدہ - در بعض نسخ بجاے لفظ موج سبوے
نوشتہ - و شارح علیہ الرحمہ برحاشیہ بہار عجم
می نویسد کہ بہار سندے کہ از وارستہ نوشتہ
است سند بر روے آب دویدنست
نہ سند آب بر روے آب دویدن فتأمل،،
**مولف** - گوید کہ بہار این اصطلاح را از ہمین
شعر بدست آوردہ و کاتب دیوانے کہ پیش نظر
داشت لفظ توانی را تو آبے نوشتہ باشد -
اندرین صورت اگر از معنی کار نہ گیریم الفاظ کتابت
ہمین اصطلاح را پیدا می کند بہ تحقیق **مولف** -
آب بر روے آب دویدن مصدر اصطلاحی است
و ز باندانان عجم تصدیق آن می کنند - وسندے
دیگر از جامع اللغات بدست می آید تا تامی کشایم
کہ مال کیست (سہ) چو از نامہ بر این بشارت
رسید * یکے آب بر روے آبش دوید * (اردو)
رونق دوبالا ہونا (۲) پے در پے پانی دینا -
پے در پے سینچنا - لگاتار پانی دینا -

**آب بروے چیزے بستن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بر رو بستن
(ظہوری سہ) درچمن از طراوت سمنش * آب
بر روے ارغوان بستم (ولہ سہ) ظہوری بستہ
بر روے دعا آب اثر آرسے * لبسر سبزی
بشارت با دکشت مدعائے را * -

**آب بروے زدن** (مصدر اصطلاحی) بقول
صاحب بحر عجم مرادف آب بر دیدہ زدن -
(صائب سہ) صبح بیداری ندارد درپے این

خواب گران ۔ ورنہ طوفان بار رہا بر ردسے
بختم آب زد ۔

**آب بر روے کار آمدن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار کنایہ از رونق رفتہ باز آمدن وبہ تحقیق
**مولّف** ۔ درست شدن کار چنانکہ در مبحث آب
بروے کار آمدن می آید ۔

(٦٥) **آب بر روے کار آوردن** (مصدر اصطلاحی)
مرادف آب بروے کار آوردن (مع ۵)
ہر کہ زین خاک جان سلامت برد ۔ آب
برروے کار خویش آورد ۔

**آب برروے کسے بستن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار باز داشتن آب (شفیع اثر ۵)
آب برروے امام خویش بستند آن سیاہ
پس بآب تیغ شستند از جنبش گرد
راہ ۔ (اُردو) پانی روکنا ۔ پانی بند کرنا

(٦٧) **آب بر سرراہ ریختن** (مصدر اصطلاحی)
آب پاشیدن ۔ باشد چنانکہ جامی گوید (۵)

مریزا سے ابر دیدہ آب حسرت بر سر راہش ۔
کہ دور او لے سم اسپش ز آسیب چنین گلہا ۔ (اُردو)
آبپاشی کرنا ۔

**آب بر کسے بستن** بقول بہار (۱) باز
داشتن آب (فغانی ۵) بعمر رفتہ راضی باش
ملکِ جاودان کم خواہ ۔ کہ آب زندگانی بر
سکندر زین گنہ بستند ۔ وبہ تحقیق مُولّف
(۲) مرادف آب بر چیزے بستن ہم ۔ چنانکہ ظہوری
گوید (۵) کسے گشتہ از نخل جان بہرہ یاب ۔
کہ از جوے مہرت بر وبستہ آب ۔ (اُردو)
(۱) پانی روکنا ۔ پانی بند کرنا ۔ صاحب فرہنگ
آصفیہ پانی باندھنے کی تعریف مین فرماتے
ہین کہ پانی روکنا زراعت کیوا سطے بہتے
پانی کو بند کرنا ہے ۔

(٦٨) **آب برگرفتن** (استعمال) حاصل کردن
آب ۔ چنانکہ خسرو گوید (نثر) کہ سبے گفت او
آب ازآب گنگ نتوانند گرفت ۔ (ظہوری ۵)

تر زبان گردید خضر از العطش گویان لست ۔
زاد راہ تفتہ جانی آب حیوان برگرفت ۔ (اُردو)
پانی حاصل کرنا۔

**آب برلب بستن** (مصدر اصطلاحی) مرادف
معنائے اول آب برکسے بستن۔ چنانکہ سلمان
ساوجی گوید (ص) برلب جوئے علی تا آب
دلجوے فرات ۔ بستہ شد از روز باز افتاد
آب از چشمہا ست ۔

**آب برلب چکانیدن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب بہار۔ بحالت نزع وبیہوشی قطرۂ
آب بدہان چکانیدن (آملی خراسانی ص) کسے
کو برلبم آبے چکاندنیست جُز دیدہ ۔ زبخت
بدبود آنہم بصد خون جگر حاصل (اُردو) دیکھو
آب از پنبہ ریختن ۔

**آب برلب رسانیدن** (مصدر اصطلاحی)
سیراب کردن چنانکہ محتشم کاشی گوید (ص)
تشنہ را کز تمنا عاقبت می سوختی ۔ آبلہ زبان ریحانش
برلب رسانیدن چہ بود ۔ (اُردو) سیراب کرنا۔

**آب برلب ریختن** (مصدر اصطلاحی) بقول
بہار مرادف آب برلب چکانیدن (علی خراسانی
ص) آنقدر ہا نا امیدم کز تف سوز جگر ۔ گر بسوزم
کس نریزد آب برلب ہاے من ۔ در بعض
نسخ مصرع ثانی باختلاف جزئی یافتہ شدہ ہونا
ع گر بریزد آب برلب ہاے من می سوزدم ۔

**آب برلب نہادن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب فرہنگ آنند راج نوشیدن
آب است (اُردو) پانی پینا۔

**آب بُرّندہ** (اصطلاح) باضافت ثالث و
فتح بائے عربی وبہ تشدید راے مہملہ وبلا
تشدید ہم بقول صاحب بحر عجم (۱) آب گوارا
کہ طعام را زود ہضم کند (۲) بقول بہار آبے
کہ کنار ساحل و امثال آنرا ببرد (اشرف
مازندرانی ص) از ان دل آرزوے زخم دمبدم
دارد ۔ کہ آب تیغ برندہ است گرچہ دم دارد ۔

(طالب آملی ؎) چنین کردم اتیغ او بخوردن آب

برندہ بود وسے آب اشتہا دارد (محسن تاثیر ؎) بر

تا دیدیار اشکم از من طمع بریدہ ✣ آب برندہ تر

زین ہرگز کسے ندیدہ ✣ (اردو ۱۹۱) ہاضم پانی

خوشگوار پانی (۲) وہ پانی جو ساحل کے کنارونکو

کاٹے (فقرہ امیر) کیا ہاضم پانی ہے پانی کیا

پایا گویا چون کھالیا، (تسلیم ؎) ہے نہیں

اسے نگار پانی ہے ✣ پی تو کیا خوشگوار پانی ہے ✣

(۴۴) **آب بروے آوردن** (مصدر اصطلاحی) رونق

و تازگی بخشیدن و سرسبز کردن چنانکہ کلیم ہمدانی

گوید (؎) ابر آب دگر بروے دنیا آورد ✣

باید بیان ساغر و مینا آورد ✣ (اردو) رونق

و تازگی بخشنا۔ سرسبز کرنا۔

(۴۵) **آب بروے زدن** (مصدر اصطلاحی۔)

مرادف آب برچہرہ ریختن چنانکہ کلیم گوید (؎

دانی کہ بے سوزدلت آبے برویش می زنند

ساعتی چیراہن فانوس راہم ترکیند ✣ (غنی ؎

گر برود لحظہ نرگس مستش بخواب ✣ عشوہ برویش

زند از عرق فتنہ آب ✣۔

**آب بروے کار آمدن** (مصدر اصطلاحی)

بقول صاحب بحر عجم درست شدن کار و بقول ملحقات

بہار کنایہ از رونق رفتہ باز آمدن۔ بہ تحقیق

مولف۔ ادعاے صاحب بحر عجم مستند است

چنانکہ خواجہ جمال الدین سلمان گوید (؎)

آبے بروے کار من آمد ز دیدہ باز ✣ دین

نیز اگرچہ باز نیامد بکار ما ✣ (اردو) کام بن آنا

کام بنا۔

**آب بروے کار آوردن** (مصدر اصطلاحی)

بقول صاحب بحر عجم (۱) رونق و خوبی در کار

پیدا کردن و عزت و امتیاز حاصل کردن (۲)

و بقول بہار کنایہ از رونق رفتہ باز آوردن

(مخلص کاشی ؎) تا آورد ز ہمت تو آبے بروے

کار ✣ دارد زبان سبزہ لب جوئبارہا ✣

(ظہوری ؎) وصل آبے بروے کار آورد

سوخت ہجران در آتش تپ ما ٭ (صائب ع)
گرمی آورد آبلے بروے کار ما ورنہ ٭ آب
زندگانی آسیاسے مانمی گردد ٭ (اُردو) کام کو
رونق دینا۔ کام مین خوبی پیدا کرنا۔ عزت پانا
بقول صاحب لغات کشوری رونق اور خوبی
کام مین پیدا کرنا (۲) گئی ہوئی رونق کو پھر لانا
(فی البدیہہ داغ ع) گئی رونق کو پھر لائی
بہار تازہ گلشن مین ٭

**آب بریسمان بستن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب بحر عجم (۱) تلاش امر محال کردن
(۲) تغلب کردن (اُردو) ہوا مٹھی مین بند
کرنا۔ (۳) خیانت کرنا تصرف بیجا کرنا تغلب
کرنا (معروف سلمہ) قید سے دہر کے آزاد
ہین وارستہ مزاج ٭ کرسکے کون بھلا
بند ہوا مٹھی مین ٭۔

**آب بریسمان می بندد** (مثل) بقول جناب
خزینۃ الامثال مثلے است کہ فارسیان می زنند
ومقصودش از مصدر رماضیہ ظاہر کہ مشتق از ہمان
است (اُردو) ہوا کو مٹھی مین بند کرتا ہے۔
امر محال کی کوشش کرتا ہے۔ مفت اوقات
ضائع کرتا ہے۔

**آب برین** (اصطلاح) بقول صاحب بحر عجم
بروزن پاک ترین۔ کنار جوے آب را
گویند کہ زیرش مجوف باشد و ہردم آب در آنجا
رخنہ کند بقول صاحب برہان کنار مجوف جوے
کہ پیوستہ ازو آب تراوش کند یا رخنہ کردہ بیرون
رود۔ (اُردو) ندی کا وہ کنارہ جو سطح زمین
سے بلند ہوا اور جسکو پانی نے کاٹا ہو جس مین
سے پانی رِسا کرے یا اوسمین رخنہ پیدا کرے

**آب بزیر کسے آمدن** (مصدر اصطلاحی)
بقول وارستہ (۱) فریب خوردن واز جا شدن
لازم از فریب دادن واز جا ربودن وبقول
بہار (۲) کنایہ از سراسیمہ شدن (باقر کاشی
ع) کے مے نشینم آنجا کہ آید بزیر آبم ٭

جائے ردم کہ آنجا بالائے یاد باشد؛ (اردو)
دھوکا کھانا۔ فریب میں آنا (۲) پریشان ہونا
(غالب ۷) لاگ ہو تو اس کو ہم سمجھیں لگاؤ؛
جب نہ ہو کچھ بھی تو دھوکا کھائیں ہم؛۔

**آب بزیر کسے سر دادن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب بحر عجم۔ مرادف ماضیہ (سلیم ۷)
درین چمن نہ چنان خفتہ ام کہ از غفلت؛ چو
سبزہ سر دہد آب این چنین بزیر مرا؛

**آب بزیر کسے ہشتن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار مرادف ماضیہ صاحب بحر عجم فرماید
کہ آب بزیر ہشتن حیلہ نمودن و فریب دادن
باشد۔ (نظامی ۷) بجائے نخسپد عقاب
دلیر؛ کہ آبے توان ہشتن اورا بزیر؛ در بعض
نسخ مصرع ثانی باختلاف لفظی بنظر آمدہ ع کجا
توان ہشتن اورا بزیر؛ (اردو) فریب دینا۔
ٹالا بالا بتانا۔ ٹالا بالا دینا (آصفیہ) (شائق ۷)
کبھی تو وصل کا وعدہ وفا ہو؛ کہاں تک و
جا ناٹا لے بالے۔ بقول صاحب فرہنگ آصفیہ
ٹالا بالا دینے سے فریب دینا مراد ہے۔

**آب بستن در جوے** (مصدر اصطلاحی)
بقول خان آرزو آب در جوے آوردن
کہ مرادف آب بجو بستن است۔

**آب بستن در جوبار** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار آب دادن و سیراب کردن مؤلف
گوید کہ آب دادن مرادف سیراب کردن است
و آب در جوبار بستن مرادف آب بستن در جوے
و آب بجو بستن بمعنی آب در جوے آوردن باشد
و این کنایہ از رونق دادن است نہ آب دادن
زیرا کہ آب دادن مرادف رونق دادن نیست
(صائب ۷) اگر نہ روے تو آئینہ را دہد
پرداز؛ دگر کہ آب درین جوبار می بندد؛

**آب بستن در چیزے** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار آب دادن و سیراب کردن آن
صاحب فرہنگ انندراج را با بہار اتفاق است

که بہا پیش می کند ہمان است که در اصطلاح
ماضیہ گذشت * مولف گوید که آب بجرسے
بستن اصطلاح است که گذشت و آب بستن
را بصلہ در پہ سند کلام صائب (متذکرہ اصطلاح ماضیہ
اصطلاح عام نتوان شمرد که سند مذکور مخصوص
از اصطلاح خاص است (اُردو) دیکھو آب
بجرسے بستن -

**آبِ بستہ** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول
صاحب بحر عجم (۱) شیشہ (۲) آبگینہ (۳)
بلور (۴) یخ (۵) ژالہ (۶) شمشیر در غلاف
و بقول صاحب فرہنگ انندراج (۷) ساغر
بلورین و پیالہ شراب و بقول بہار (۸) تیغ و
خنجر و امثال آن (خواجہ عبید لوبکی ۵۷) آتش
تر آب بستہ فگن * پیکرہ از باد خاک غم بنشان (اُردو)
(۱) بوتل مذکر (۲) آئینہ - مذکر (۳) بلور - مذکر
(۴) برف - مونث (۵) ژالہ - اولہ مذکر - (۶)
میان مین رکھی ہوئی تلوار - مونث - (۷)
بلوری ساغر - شراب کا پیالہ - مذکر - (۸)
تیغ و خنجر وغیرہ - (اسیر ۵۲) شوخ چشمی
آئینہ کی کب گوارا ہے اسے * چن دیئے
جسنے سکندر سکڑون دیوار مین * (سرور ۵)
بہاتا مین نہین اس خوف سے اشک * پڑین
اوسے نہ کشتہ آرزو مین * (امانت ۵۵)
سائل علی سے ہین مے کوثر کے اے فلک *
ساغر ہمارے ہاتھ مین دے آفتاب کا * -

**آب بسنگ سودن** (مصدر اصطلاحی) بقول
صاحب بحر عجم مرادف آب بپرویز پیمودن -

(۱۴) **آب بغربال برآمدن** (مصدر اصطلاحی)
بصلہ از - امر مشکل تر و ناممکن بوقوع آمدن
چنانکہ صائب گوید (۵) کاسے کہ برآید ز
خسیسان نظر تنگ * آبے است کہ از چاہ
بغربال برآید * (اُردو) ناممکن اور مشکل امر
وقوع مین آنا -

**آب بغربال پیمودن** (مصدر اصطلاحی)

بقول صاحب بحر عجم - مرادف آب بپرویز
پیمودن (میر معزی ؎) کان چارہ چو جنبیدن
کوہ است لبو زن * وان حیلہ چو پیمودن
آب است بغربال *-

**آبِ بقا** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول
صاحب فرہنگ انند راج و بہار مرادف آب
حیات (کلیم ؎) آب حیوان نیست چون
خاک قناعت سازکار * از خضر پرسیدہ ام
آب بقارا دیدہ است * (اردو) بقول
امیر آب بقا اردو مین مستعمل ہے اس سے
وہ پانی مراد ہے جسکا اثر مشہور ہے یعنی اسکے
پینے سے قیامت تک موت نہین آتی اور
مردہ اُسکے اثر سے جی اُٹھتا ہے۔ (ناسخ ؎)
خضر کی طرح کرون کیا طلب آب بقا * بادۂ مُوت
سے ہون مثل سکندر بے ہوش *-

**آبِ بُقَم** (اصطلاح) بلا اضافت - بقول صاحب
فرہنگ انند راج کنایہ از اشک خونین (اردو)
اشک خونین - مذکر - (ذوق ؎) ذوق اُس
پائے نگارین کا جو ہے وصف نگار * اشک
خونین سے ہے کاغذکو حنائی کرتا *-

**آب بُقُم شدن** (مصدر اصطلاحی) بلا اضافت
بضم ثانی بقول صاحب بحر عجم سُرخ شدن
آب (اردو) پانی لال ہونا -

(۵۵) **آب بلب چکانیدن** (مصدر اصطلاحی -)
مرادف آب برلب چکانیدن چنانکہ ظہوری گوید
(؎) تشنۂ ترمیشود آنم نچکانید بلب * اے خوشا
تشنہ کہ در چشمۂ حیوان افتد *-

(۵۶) **آب بلب رساندن** (استعمال) مرادف
آب برلب رسانیدن چنانکہ صائب گوید (؎)
ہزار کاسۂ خونم بلب حوالت کرد * چو تیغ تا
بمن ایام یکدم آب رساند *-

**آب بلگد سودن** (مصدر اصطلاحی) بقول
صاحب بحر عجم مرادف آب بپرویز پیمودن -
(انوری ؎) سیم گرمایہ نداری بزنخ باد مسنج

نان یک روزہ نداری بلکہ آب مساے ٭ ۔

**آبِ بُن** (اصطلاح) بکسر ثالث وضم باے عربی بقول صاحب برہان چیزیست مانند صمغ و آنرا در بیخ درخت گردگان کہنہ شدہ و مجوّف گردیدہ یا بندو لیسہ ریانی بہار اوران خوانند۔ (اُردو) بقول صاحب جامع اللغات ایک رقیق گوند جو جوز ہندی کے پرانے درخت کی جوف مین پایا جاتا ہے ۔

**آب بے افسار خوردن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم مطلق العنان و خودسر معاش کردن ۔ (بدیعی سمرقندی ع) ہمیشہ تا فرس نگام ابلق چرخ ٭ خورد زچشمۂ خورشید آب بے افسار (اُردو) خودسری سے بسر کرنا ۔ شتر بے مہار رہنا مطلق العنان رہنا ۔

**آب بے لگام خوردن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم مرادف ماضیہ میرزا طاہر وحید (ع) بعاشق بود زندگانی حرام ٭ دل او خورد آب اگر بے لگام ٭ ۔

**آب بے لگام خوردہ** (اصطلاح) بقول صاحب سروری کنایہ از مخلّے بالطبع بودن **مولف** ۔ گوید کہ این از مصدر ماضیہ مفعول است عجیب است کہ محقق کاشانی از ابتنائے مصدری ذکر می کند (اردو) مطلق العنان شخص ۔ شتر بے مہار (سروری ع) گرچہ سر لیلی محمل سوار جاے ٭ مجنون بھی ساتھ جون شتر بے مہار جاے ٭ ۔

**آب بے لگام دادن** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار مطلق العنان و خودسر معاش کردن و معاش کردن فرمودن ۔ **مؤلف** ۔ گوید کہ کنایہ از خودسر پیدا کردن است یعنی قضا و قدر در آفرینش او را خودسر آفریدہ عجب است کہ صاحب انند این را مترادف آب بے افسار خوردن نوشتہ (ظہوری ۔ رباعی) رخش توکہ برق و بادنامش دادند ٭ با...

ع ۔ جوز ہندی ناریل ۔ گردگان کا ترجمہ اخروٹ ۔ مولف

نرمی گامش دادند؛ چون اہل ارادت بکفت
دادہ عنانِ؛ ہرچند کہ آب بے رگامش
دادند؛ (اُردو) محاورہ مین بے لگام
سے سرکش اور شریر گھوڑا مراد ہے پس
اس موقع پر کہا جا سکتا ہے کہ قضاؤ قدر نے
اس گھوڑے کو بے لگام پیدا کیا ہے یا فلان
شخص کو خود سر پیدا کیا ہے ۔

**آب بے لجام رساندن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار مرادف آب بے لجام دادن و
بقول صاحب انند مرادف آب بے لجام
خوردن ہم ۔ **مؤلف** ۔ گوید کہ آب بے لجام
رساندن کنایہ از بے دریغ و با فراط آب
دادن و سیراب کردن است (فغانی ۵)
روان زدن بقدح ریزمے کہ مخمور رم بکشت
تشنۂ ما آب بے لجام رسان ۔ (اُردو) بے
دریغ پانی دینا ۔ یا فراط آب رسانی کرنا ۔

**آب بے لگام خوردن** (مصدر اصطلاحی)
بقول صاحب شمس اللغات مرادف آب
بے لجام خوردن است ۔

**آب بینی** (استعمال) باضافت ثالث
بقول بہار آبے کہ از راہ بینی برآید (اُردو)
بقول صاحب جامع اللغات ناک کا فضلہ ۔

**آب پاشان** (اصطلاح) صاحب بحر عجم فرمایند
وقتے کہ در فارس امساک باران شد و بعد از
مدتے باران بارید فارسیان آنروز را عید گرفتند
ازان باز روز مذکور جشن کنند و گلاب بریکدیگر
بپاشند و آن روز باین نام موسوم شد (نظیر نیشاپوری ۵)
آب پاشان است درکوے پریرویان یزد؛
تا نمائی پاے در گل چشم بر روزن مکن؛ (اُردو)
عجمیونکی ایک خاص عید کا نام ۔

**آب پاشیدن بر چیزے** (استعمال) بقول
بہار کنایہ از گرد و غبار فرونشاندن باشد تحقیق
**مؤلف** (۲) آب پاشیدن بمعنی مطلق آبیاری
کردن ہم باشد چنانکہ از سند اصطلاح آیندہ می کشاید

(ظہوری ؎) بنازم بآن قصر عالیجناب ٭ کہ بر
درگہش خضر پاشیدہ آب (اُردو) پانی چھڑکنا ۔
آب پاشی کرنا ۔ گرد بٹھلانا ۔ چھڑکاؤ کرنا (رند ؎)
آب پاشی کرتی ہین پر یان گذرتی ہو جدھر ٭
جھاڑتی ہین حور بالونسے تمہاری راہ کو ٭
(اسیر ؎) غم دور کرے شراب پاشی ٭
بٹھلا دے یہ گرد آب پاشی ٭ (۲) آبیاری کرنا (امیر)

**آب پاشیدن بر زمین شور** (مصدر اصطلاحی) (۷۶)
کار بے فائدہ کردن است چنانکہ صائب گوید
(؎) قدر شعرت را چہ می دانند ناقص طینتان ٭
آب حیوان بر زمین شور پاشیدن چرا ٭ (اُردو)
اوقات ضائع کرنا ۔ بے فائدہ کام کرنا ۔
اوقات کھونا ۔ (امیر اللغات) ۔

**آبِ پختہ** (اصطلاح) باضافت بقول صاحب
انند ۔ (۱) آبِ گرم (۲) شوربائے گوشت (اردو)
(۱) گرم پانی ۔ (۲) آب گوشت ۔ بلا اضافت
ثالث (امیر) شوربا یخنی ۔ (آصفیہ)

**آب پذُرفت** (اصطلاح) بلا اضافت بکسر
باے فارسی وسکون ذال معجمہ وضمّ راے مہملہ
وسکون باقی بقول صاحب شمس میوۂ فاسد
شدہ ۔ (اردو) سڑا ہوا میوہ

**آب پذیرفت** (اصطلاح) بلا اضافت ۔
بقول صاحب شمس مرادف آبجست ۔

**آبِ پشت** (اصطلاح) باضافت ثالث
وبضم باے فارسی بقول بہار نطفۂ مرد (خاقانی
؎) از فرج آنکہ ہست ہیبت تو نسل برد ٭ چشم
ترا آب پشت خون شود اندر زہار ٭ (ملا مع ؎)
چو آتش مشو زشت خوے ودرشت ٭ کہ زاول
بدی قطرۂ آب پشت ٭ (اُردو) منی ۔ نطفہ ۔
(دیکھو لفظ آب کے اکیسوین معنی)

**آبِ پنیر** (اصطلاح) باضافت بقول صاحب
محیط اعظم آب شیر است کہ حدت وکیفیت
مرققہ ومسہلہ اکتساب نمودہ وقوت آن جلاے
غسالہ است بعربی ماء الجبن (اُردو) اُردو مین بھی

مار انجمن کہا جاتا ہے (مذکر) و بقول صاحب
فرہنگ آصفیہ وہ پانی جو دودہ کو پھاڑ کر سفیدی
جدا کرنے کے بعد رہجاتا ہے۔

**آب به پیچیدن** (مصدر اصطلاحی) بہا ذکر این
می کند و معنیش را حواله بر دست و پا به پیچیدن می
دہد که بر جاے خود نشانے ندارد و دیگران ازین
اصطلاح سکوت ورزیده اند بتحقیق مؤلف
از آب پیچیدن گرداب مراد است که در آب
می پیچد از کلام ملّا طاہر غنی تصدیق این می شود
اگرچه او آب پیچیدن را استعمال نکرده (ع)
ہر تہی کاسه درین بحر بود سرگردان ❁ حاصل
این معنی پیچیده زگرداب شود۔ (اردو) پانی کا
چکّر کھانا۔ اس کا لفظی ترجمہ ہے گرداب کو اردو
مین بھنور کہتے ہین صاحب فرہنگ آصفیہ
فرماتے ہین که بھنور پڑنا۔ پانی کا چکّر کھانا
گرداب پڑنا تینون کی ایک معنی ہین۔

(۳۷) **آب به پیچیدن بر آتش** (مصدر اصطلاحی)
کار ناممکن و عجیب و غریب کردن چنانکه نازکی
ہمدانی گوید (ع) آب می پیچد بر آتش اشک
آتش زاے من ❁ شعله در زنجیر دارد موجۂ
دریاے من ❁ (اردو) ناممکن اور عجیب و
غریب کام کرنا۔

**آب پیکان** (استعمال) باضافت ثالث
بقول بہار و صاحب انند۔ تیزی پیکان باشد
(خسرو ع) چگونه آب پیکانش بمغز دشمن آمیزد ❁
چگونه سازوار آید مزاج آب با روغن ❁ (اردو)
آب پیکان۔ پیکان کی آب۔ (ناسخ ع)
ہون وہ با غیرت که قاتل آب پیکان گر پلائین
ترکرون اپنے لہو سے ہونٹھ مین سوفار کے ❁

**آب پیکر** (اصطلاح) بلا اضافت بقول بہار
و صاحب فرہنگ انند مرادف آب اندام
بہار گوید که اطلاق آہن بر غیر از ستارگان یافته
نه شده۔ و صاحب فرہنگ انند بذیل آب
اندام بر خلاف بہار بحثے می کند۔

آب پیکران (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب بحر عجم ستارگان (خاقانی سے) صبح است کمان کش اختران را ٭ آتش زدہ آب پیکان را ٭ (اردو) تارے (جرأت سے) شکوہ تارے نہین جھلکتے ہین ٭ آبلے ہین کہ یہ جھلکتے ہین ٭ -

آبتابہ (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب انند - آفتابہ یعنی ظرفیکہ آب گرم دران کردہ بر اعضا زنند یا ظرفے خاص کہ آب دران کنند اعم ازینکہ گرم بود یا سرد (اردو) آفتابہ - مذکر بقول امیر ایک وضع کا لوٹا ہے جسکے پیچھے گرفت کے واسطے دستی لگی ہوتی ہے اور مُنھ پر سرپوش ہوتا ہے اُس سے اکثر مُنھ - ہاتھ دھوتے ہین (ناسخ سے) ماہ کامل تیرے مُنھ دھونیکی ہے سیلابچی ٭ آفتاب اے ماہ تابان آفتابہ ہوگیا ٭ -

آب تاختن کسے (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم پیشاب و شاش کردن (حکیم رودکی سے) زقلب آنچنان سوے دشمن بتاخت ٭ کہ از ہیبتش شیر نر آب تاخت ٭ صاحب فرہنگ جہانگیری بسند ہمین شعر ادعاے آب باختن می کند (اُردو) دیکھو آب باختن

آبِ تاریک (اصطلاح) باضافت ثالث کنایہ از آب مخفی باشد چنانکہ از کلام بیدل می کشاید در بعض نسخ درہمین سند کہ می آید آب باریک نوشتہ است (سے) اعتبارات جہان ہمہ بے نسق افتادہ است ٭ آب تاریکے بذوق تشنگان دارد عقیق ٭ مخفی مباد کہ نسق بفتحتین بمعنی روشن و دستور و ترتیب دادن است پس رعایت معنوی نشان می دہد کہ مصنف مغفور در مصرع ثانی - آب تاریک را استعمال کردہ است نہ آب باریک و اختلاف نسخ از غلطی کتابت باشد - (اُردو) مخفی پانی چھپا ہوا پانی -

آبِ تاک (استعمال) باضافت ثالث

(۵۵)

بقول صاحب بحر عجم شراب انگوری (علی خراسانی
ع) فشردہ ریشۂ طوبی بکوے مارضوان ٭ کہ گہ
صباح سوِ خلد آب تاک بردہ٭ (اُردو) بقول
امیر انگوری شراب۔ انگور کی شراب (آتش
ع) پھر خوشے اُتریں پھر کھچے انگور کی شراب ٭ پھر
شاخ تاک پیچ سرِ دار بست کھاے٭۔

آبِ تبرستان (اصطلاح) باضافت ثالث
بقول صاحبان شمس و فرہنگ انند چشمہ ایست
روان بر کوہے از تبرستان۔ گویند کہ اگر بانگ
بران زنند آب بازایستد و بار دیگر روان گردد (اُردو)
ایک خاص چشمہ کا نام جو تبرستان کے ایک پہاڑ پر
واقع ہے۔

آبِ تبریہ (اصطلاح) باضافت ثالث بقول
صاحب ناصری چشمہ ایست کہ ہفت سال روان
و ہفت سال خشک باشد و بقول صاحب فرہنگ
انند مرادف آب تبرستان (اُردو) ایک خاص
چشمہ کا نام۔

آب ترازو (اصطلاح) بے اضافت بقول
صاحب بحر عجم نام علمے مخصوص معاران و بنایان
کہ بدان آب را زجاے بجاے توان برد۔
(خان آرزو ع) بیہودہ بحر شعر تمام آرزوے آن
خوش ورس علم آب ترازو گرفتہ است٭ (اُردو)
علم مساحت کی ایک وہ شاخ جس سے مسطح آب
کی کیفیت دریافت ہوتی ہے۔

آب ترہ (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب
شمس کہ بذیل آب خیز می نویسد مرادف آبخیز است
آبِ تلخ (اصطلاح) باضافت بقول صاحب
بحر عجم (۱) شراب (۲) اشک عاشق مہجور
صاحب برہان معنی اول را با شراب انگوری
خاص می کند و بقول بہار (۱) مطلق شراب
(۲) شراب تند (۳) اشک شور و تلخ (۴)
آب شور۔ صاحب فرہنگ انند گوید کہ مراد
از اشک تلخ۔ اشک عاشقان مہجور است
و بقول صاحب محیط اعظم آب تلخ را بعربی

مار الم گوید (ظہوری ۱۰۲۵) واعظ فسانہا سے تو شیرین نمی شود ٭ تا تر نمیشود لبِ خشکت بآب تلخ ٭ (صائب ۸۰) گرفت درعوض آب تلخ گوہر ناب ٭ چہ منّت است برابر بہار دریا را ٭ (اُردو) (۱) شراب کے لئے آبِ تلخ مذکر (۲) شراب تیز۔ شراب تند۔ شرابِ دو آتشہ (مونث) (آصفیہ) (۳) اشک عاشقان مہجور (مذکر) (۴) تلخ پانی آبِ شور (مذکر) (آتش ۱۲۶۵) اپنے کہنے سے اک آبِ تلخ تم پیتے نہین ٭ آگ مین ہم کو دتے ہین آپ اگر ہان کیجے ٭ (نسیم ۱۳۱۵) قطرۂ باران مین گرمی کس لئے ٭ اشک چشم عاشق مہجور ہے ٭ (فقرہ امیر ۲۸) کس قدر تلخ پانی کہ پیا نہین جاتا۔ (مصحفی ۱۲۲۴) آبِ شور اشک کا آنکھین بھی مری لے دوڑین ٭ اُنکی نتھ کے جو کبھی ہوگئے گوہر میلے ٭ -

**آب تن** (اصطلاح) بلا اضافت۔ بفتح تا و نو قانی مرادف آب اندام است صاحب فرہنگ انند بذیل آب اندام ذکر این می کنند (نظیری ۵) تیر مژگان و کمان ابرو سمن بر سنگ دل ٭ باز سیرت کبک رفتار آب تن آتش زبان ٭ -

**آبِ تُنُک** (اصطلاح) باضافت ثالث وضمّ تا قرشت و نون بقول صاحب بحر عجم (۱) آب کم و عمق (تاثیر ۵) باندک مایۂ از علم نتوان رہ بحق بردن ٭ چو آب افتد تنک سبے دست و پا ساز د شنا ور را ٭ بہ تحقیق مؤلف (۲) آب تُنک و تُنک آب مرادف تُنک ظرف و تُنک حوصلہ ہم (صائب ۵) ہر آبِ تنک سے ہمتِ من آشنا گردد ٭ من دبجرے کہ ازیک موجش این نہ آسیا گردد ٭ (سعدی گوید ۵) دریاے فراوان نشود تیرہ بسیل ٭ عارف کہ برنجد تُنک آبست ہنوز ٭ (اردو) (۱) اُتار و پانی۔ پایاب۔ کم گہرا۔ (آصفیہ) (۲) تُنک ظرف (فارسی) اُردو مین مستعمل ہے بمعنی

اوچھا۔کم حوصلہ۔پست ہمت (آصفیہ)۔

(۲۰) **آبِ تُنک افتادن** (استعمال) بلا اضافت ثالث۔پایاب شدن وعمیق نبودن آب چنانکہ در سند اصطلاح مافیہ گذشت (اُردو) پانی گہرا نہ رہنا۔عمیق نہ رہنا۔پانی کم ہو جانا۔

**آبِ تہ دار** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب فرہنگ انند بحوالہ مظہر العجائب بحر عمیق۔(اردو) گہرا دریا۔دریاے عمیق۔تونگر

**آبِ تیر** (استعمال) باضافت ثالث بقول بہار کنایہ از تیزی و دم تیر (وحید ؎) ملامت چو دُرشتی بدل کند تاثیر ✿ کہ آب تیر چو سوزن برون رود زحریر ✿ (اُردو) آب تیر آب پیکان (رشک) تشنۂ آبِ حسام نگہ قاتل ہون ✿ آب تیغ و تبر و تیر سے کیا ہوتا ہے ✿۔

(۱۲) **آبِ تیرہ** (اصطلاح) باضافت ثالث مراد معنی دوم آب سیاہ باشد (جامی ؎) زراہ دل رسد اشک جگر گون دیدۂ مارا ✿ بلے

این خانہ را می آید آب تیرہ از پیشان ✿

**آب تیز درخانہ درآید بہ از انکہ دولت تیز برود** (مثل) بقول صاحب خزینۃ الامثال مثلے است کہ فارسیان می زنند مقصود انیست اگر غرق شدن دولت سرا بہ ازانست کہ دولت از خانہ بیرون رود (اُردو) اسی موقع پر دکن مین کہتے ہین کہ گھر ڈوبے پر دولت نہ ڈوبے

(۴۲) **آبِ تیشہ** (استعمال) باضافت ثالث کنایہ از تیزی و دم تیشہ از قبیل آب تیر و تیغ (صائب ؎) شرم می آید زتر دستان مرا ہر چند ساخت ✿ آتش یاقوت را خاموش آب تیشۂ ام ✿ (اُردو) ٹانکی کی آب۔تیشے یا بسولے کی آب۔

**آبِ تیغ** (استعمال) باضافت ثالث بقول بہار کنایہ از تیزی و دم تیغ است (صائب ؎) بجُز دل میسر نیست از دل آرزو شستن ✿ بآب تیغ نتوان محو کرد از تیغ جوہر را ✿ (اُردو) آبِ تیغ (فارسی) اُردو مین

مستعمل ہے۔ (ناسخ ؎) جب سے کیا ہے قتل دُرِ گوش یار نے ٭ ہم آب تیغ کہتے ہیں موتی کی آب کو ٭۔

**آبِ جامد** (استعمال) باضافت ثالث بقول صاحب فرہنگ انندراج کہ بضمن آب استادہ گویدمرادف آب استادہ۔

**آبِ جامہ** (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب بحر عجم جام آبخوری (حکیم سنائی ؎) زمزم لطف آبجامۂ اوست ٭ کعبۂ اہل فضل خامۂ اوست ٭ (اُردو) آبخورہ (مذکر) (بحر ؎) مین اُسکا تشنۂ دیدار ہون جسکا یہ عالم ہے ٭ لہو پیتا ہے بھر بھر کے دلونکے آبخورونمین ٭

**آبِ جاویدان** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بقا آب حیات (میر ؎) سر بسر مضمون رنگین نعمت الوان ماست ٭ معنی تر در حقیقت آب جاویدان ماست ٭

**آب جُستن از آتش** (مصدر اصطلاحی) بلا اضافت ثالث امر غیر ممکن خواستن چنانکہ وحشی بافقی گوید (؎) ز آتش آب می جویم ببین فکر محال من ٭ وفا داری طمع می دارم از طبع جفاجو یت ٭ (اُردو) ناممکن بات کی توقع کرنا۔ ظالم سے رحم کی توقع کرنا بیوفا سے وفا کی امید کرنا۔

**آبِ جگر** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب بحر عجم (۱) خون (۲) گریۂ غمزدگان کہ مراد از اشک غمزدگان باشد۔ و بقول بہار کنایہ از (۳) خوناب (۴) رطوبت جگر (۵) اسباب معاش و بتحقیق مُولّف۔ (۶) شراب ہم (نظامی ؎) سنان کش سیکے نیزۂ سی ارش ٭ یا آب جگر یافتہ پرورش ٭ (ولہ ؎) بیا ساقی آن بادۂ چون گلاب ٭ برافشان بمن تا درآیم بخواب ٭ گلابے کہ آب جگر ہا بدوست ٭ دواے ہمہ دردسرہا بدوستہ (صائب ؎) تسکین ندہد خوردن مے سوز

درون را * آتش بود این آب جگر تشنۂ خون را * (اُردو) (۱) لہو مذکّر (۲) غمزدونکے آنسو (مذکّر) (۳) اشک خونین (مذکّر) (۴) جگر کی رطوبت (مونث) (۵) اسباب معاش (مذکّر) (۶) شراب (مونث) (غالب سلہ) رگون مین دوڑتے پھرنے کے ہم نہین قائل * جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکا تو پھر لہو کیا ہے * (ذوق سلہ) ذوق اُس پاے نگارین کا جو ہے وصف نگار * اشک خونین سے ہے کاغذ کو حنائی کرتا (نصیر سلہ) ساقی بتا شراب کو آتش کہون کہ آب * حیران ہون آفتاب کو آتش کہون کہ آب * ۔

**آبِ جگر خون** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب شمس گریۂ غمناکان ۔ مؤلف گوید کہ مراد از اشک غمناکان باشد (اُردو) غمزدون کے آنسو ۔ مذکر

**آبِ جُنبش پذیر** (اصطلاح) باضافت بقول صاحب انند مرادف آب روان باشد ۔

**آبِ جو** (استعمال و اصطلاح) باضافت ثالث (۱) آب جوئبار و بلا اضافت (۲) کنایہ از مال و دولت (۳) جویندۂ آب کہ تشنہ باشد (سعدی سلہ) شد غلامے کہ آب جو آرد * آب جو آمد و غلام ببرد * (سنجری سلہ) ز آب جو نہ بود آبروے ما سنجر * فناے مال اگر شد بقاے ہمت باد * (خسرو سلہ) جوے آب باب جیحون داد * تشنہ کوزہ را سبو بیے داد * (اُردو) آبجو اردو مین بلا اضافت ندی یا نالہ کے معنی مین مستعمل ہے اور اضافت کے ساتھ ندی یا نہر کا پانی (۲) دولت (مونث) مال (مذکّر) (۳) تشنہ ۔ پیاسا (مذکّر) (ناسخ سلہ) کیا پانی پانی ترے قد نے کیا * کہ سرو لب آبجو آب جو ہے * (رند سلہ) مُہراب کو بیلون پہ ہونے لگی * دولتِ حُسن جب لٹا بیٹھے * (آتش سلہ) افسوس ہے انسان نہو علم کا جویا * وہ مال ہے

یہ صرف سے جو کم نہین ہوتا۔

**آب چشم** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول بہار کنایہ از اشک (سلمان ساوجی ؎ ز اب چشم زائران روضہ اش طوبیٰ لہم ٭ شاخ طوبیٰ را بجنّت قوت نشو و نماست ٭ اُردو) آب چشم۔ آنسو (مُذکّر) (سودا ؎ ہوے ہین غرق ہم جس طرح آبِ چشم مین اپنے ٭ بھلا لے ابریون دریا مین تو تو ڈوب دیکھین ہم ٭

(۹۶) **آب چشم از سر گذشتن** (مصدر اصطلاحی۔) از بسیار گریستن مراد است چنانکہ سلمان گوید (؎) آب چشم از سر گذشتست باز گو بد کو بگو ٭ آنکہ آب از سر گذشتش گو ز باران غم مخور ٭ اُردو) آنکھ سے طوفان بپا ہونا بقول امیر بہت رونا (وزیر ؎) آنکھ سے طوفان بپا ہوگیا ٭ دیکھتے ہی دیکھتے کیا ہوگیا ٭۔

(۹۷) **آب چشم از کسے گرفتن** (مصدر اصطلاحی) باضافت ثالث۔ مرادف آب از چشم کسے گرفتن۔ صاحب انند این را آب چشم گرفتن می نویسد و از کلام شفیع اثر سند ہم می آرد (؎ مردم گزیدہ گر رمد از خلق دور نیست ٭ چشم تو آب چشم ز آہو گرفتہ است ٭۔ **مُولّف**۔ گوید کہ (آب چشم گرفتن) بنظرم نیامدہ۔

(۹۸) **آب چشم تا باہی رفتن** (مصدر اصطلاحی) کنایہ از بسیار گریستن است چنانکہ جامی گوید (؎) آب چشم تا باہی رفت و آہم تا باہ ٭ ہست بر درد دل من ماہ تا ماہی گواہ ٭ اُردو) آنکھون سے دریا بہانا (معروف ؎) بجار اس دل کا سینے مین نہ رکھتے گر سحاب آسا ٭ تو کیون رو رو کے ہم دریا بہاتے اپنی آنکھون سے ٭۔

**آب چشم کسے را گرفتن** (مصدر اصطلاحی) باضافت ثالث و سادس بقول صاحب بحر عجم مرادف آب از چشم کسے گرفتن (مخلص کاشی ؎) ز بیم خویت از ہر دیدہ صد سیلاب

خون آید ٭ کسے ہرگز چنین نہ گرفتہ آب چشم

مردم را ٭ ۔

(۷۰) **آبِ چشمِ کسے ریختن** (استعمال) باضافت ثالث و سادس بگریہ آوردنش چنانکہ سعدی گوید (ﮯ) نریزد خدا آبروے کسے ٭ کہ ریزد گناہ آب چشمش بسے ٭ (اُردو) رُلانا

(۷۱) **آبِ چشمۂ حیوان** (اصطلاح) باضافت ثالث مرادف آب بقا و آبحیات است (سعدی ع) کہ آب چشمۂ حیوان درون تاریکی است ٭

**آبِ چشمی** (اصطلاح) بلا اضافت بفتح جیم عربی بقول صاحب انند ۔ غذاے کہ اول بطفل شششماھہ دہند (اُردو) کھیر چٹائی (آصفیہ)

**آبِ چشیدن** (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب انند (۱) آب خوردن (۲) ذائقہ دریافتن (مولوی معنوی ﮯ) آب دریارا اگر نتوان کشید ٭ ہم بقدر تشنگی باید چشید ۔ ٭ (صائب ﮯ) مردان اگر نفس بفراغت کشیدہ اند ٭ در زیر تیغ آب شہادت چشیدہ اند ٭ ۔ درراے ۔ مؤلف ۔ آب شہادت چشیدن اصطلاحے خاص است و از آب چشیدن معنی چشیدن گرفتن قابل غور است ۔ (اُردو) پانی پینا (۲) چکھنا ۔ چاشنی دیکھنا ۔ ذائقہ دیکھنا ۔

**آبِ چکیدن از چیزے** (مصدر اصطلاحی) بلا اضافت بقول بہار کنایہ از کمال لطافت و تازگی آن چیز باشد ۔ (خاقانی ﮯ) ہرکجا در خجند یان صدریست ٭ ز آتش فکر آب می چکدش ٭ (جامی ﮯ) در وصف ارخت زنظم جامی ٭ از بسکہ تر ست می چکد آب ٭ (اُردو) لطافت ٹپکنا ۔ تازگی برسنا ۔

**آبِ چیزے بردن** (مصدر اصطلاحی) باضافت ثالث بقول بہار کنایہ از خوار کردن و از اعتبار گردانیدنش ۔ (حافظ ﮯ) ہرچند بردی آبم روا ز درت نتابم ٭ جور از حبیب خوشتر

کز مدّعی رعایت ؛ مؤلّف گوید کہ این سند آب کسے بردن است پس آب چیزے بردن بے رونق کردن آنچیز باشد نہ خوار و بے اعتبار کردنش چنانکہ سعدی گوید (ع) بدست کرم آب دریا ببرد ؛ برفعت محلِّ ثریا ببرد ؛ (اُردو) آب مٹانا - بے رونق کرنا (بحر ع) مٹائی موتیون کی آب اُسکے دانتون نے ؛ اُڑا دیا لب رنگین نے رنگ لالون کا ؛ -

**آب چو از سر گذشت چہ یک نیزہ چہ یک دست**
(مثل) بقول صاحب خزینۃ الامثال - مثلے است کہ فارسیان در وقتے می زنند کہ کسے در صعوبت عظیم مبتلا شود و ہمدران حال آفتے تازہ رو دہد (اُردو) یہی فارسی مثل اردو مین بھی مستعمل ہے بقول امیر جب پانی سر سے گذر گیا تو چاہے ہاتھ بھر اونچا ہو - چاہے بانس بھر - سب برابر ہے یعنی جب مصیبت یا بدنامی حد سے بڑھ گئی تو اب اسکا اتنا ہی رہنا یا اس سے بھی بڑھ جانا دونون برابر ہے

**آب چیزے ریختن** (مصدر اصطلاحی) باضافت ثالث بے رونق کردن چیزے است چنانکہ غنی گوید (ع) اگرچہ آب تیشۂ فرہاد ریختم ؛ چشمے کہ شد سپید کم از جوے شیر نیست ؛ (اُردو) کسی چیز کو بے رونق کرنا -

**آبچین** (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحبان برہان و بحر عجم (۱) پارچہ کہ بدن مردہ بعد غسل بدان خشک کنند و بقول صاحب فرہنگ انند راج (۲) این را در حمام و غسلخانہ ہم بکار می برند (فردوسی ع) بہ پیمان کہ چیزے نخواہی ز من ؛ ندارم بمرگ آبچین کفن ؛ سامانی گفتہ کہ قطیفہ کہ پس از حمام بدن بدان خشک کنند خصوصیت بمردہ ندارد (ناصری) صاحب جہانگیری اگرچہ با صاحب بحر اتفاق دارد ولیکن سندش قابل غور است (حکیم اسدی ع)

بپوشم بآئین بجامہ عجم ۔ کفن زانچین دہ زکافورہم ۔
مولف۔ گوید کہ از ہر دو سند بالا ہم تخصیص آنچین
با غسل مردہ متحقق نیست و قول ناصری موید
آنست (اردو) حمام کی چادر (مونث)
بقول صاحب جامع اللغات وہ کپڑا جس سے
بعد غسل کے بدن خشک کیا جاتا ہے ۔

**آب حرام** (اصطلاح) باضافت ثالث
بقول صاحب بحر عجم (۱) دولت دنیا (۲) شراب
(۳) منی (۴) عشق مجازی۔ **مولف**۔ گوید
کہ از کلام اساتذہ می کشاید کہ آب حرام نطفہ حرام
است نہ منی و آب بمعنی منی متحقق است پس
صفت حرام بے اثر نباشد۔ (مسیح کاشی سلمہ)
مفتی بجرم مے کشیم میکند ہلاک ۔ خون حلال بین
کہ بآب حرام رفت ۔ (فوقانی یزدی سلمہ)
بچشم مردمش آب حیا قلتست بے شبہت
ہرانکو مادرش آب حرام در شکم دارد (صائب سلمہ)
ہرکہ از آب حرام رشوت آلستن نشد ۔ شیخ
اگر باشد طرف مردانہ می گوید سخن ۔ (اردو)
دنیوی دولت (مونث) (۲) آب حرام شراب
کے لئے کہا جاتا ہے (مذکر) (۳) نطفہ ۔
(مذکر) (۴) عشق مجازی (بحر ۵۲) کیوں مال
مستیاں ہیں تمہیں اے تونگرو ۔ آب
زر و گھر ہے کہ آب حرام ہے ۔ (تمثیل نمبر ۳ ۔
کے لئے دیکھو لفظ آب کا نمبر ۲ ۔ نطفہ حرام
بھی اردو میں مستعمل ہے ۔ لیکن اس سے
ولدالزنا مراد ہے اور اسی کو اردو میں
نطفہ بے تحقیق بھی کہتے ہیں ۔ (آصفیہ) آب
حرام کو ان معنوں میں جن کو مولف نے نمبر ۳
پر بیان کیا ہے ۔ دلی والے ڈھینڈا اور
اہل دکن حرام کا پیٹ کہتے ہیں ۔ اردو میں
پیٹ کا لفظ حمل کے لئے مستعمل ہے (دیکھو آصفیہ)

**آب حرام در شکم داشتن** (مصدر اصطلاحی) (۷)
باضافت ثالث ۔ از نطفہ حرام حاملہ بودن ۔
سند اینجا اصطلاح ماضیہ گذشت (اردو) حرام کا حمل ہونا

**آبِ حُسام** (استعمال) باضافت ثالث وضمّ حا رحطی بقول صاحب فرہنگ انندتیزی شمشیر۔ (سلمان ساوجی سہ) گذشتہ روز وشب آب حُسامت بر سرِ دشمن چو نشستہ سال ومہم خدنگت در دل اعدا ٭ (اردو) آب شمشیر (وزیر سہ) ٹھہراسے جوشش گریہ کہ گلا گھٹ جائے آب شمشیر نکلباسے نہ اُچھو ہو کر ٭۔

(۲۷) **آبِ حُسام بر سر گذشتن** (مصدر اصطلاحی) باضافت ثالث۔ کنایہ از قتل وکشتہ شدن سندش در اصطلاح ماضیہ گذشت۔ (اُردو) قتل ہونا۔ آب شمشیر یا آب تیغ سر سے گزرنا بھی کہ سکتے ہین۔ آب تیغ اور آب شمشیر اُردو مین مستعمل ہے (دیکھو اصطلاح ماضیہ) اور پانی سر سے گزر جانا بھی محاورہ مین داخل ہے دیکھو (آب از سر گذشتن)۔ (فی البدیئہ نظم طباطبائی سہ) جو وار کرنا ہے سفّاک کو تو کر گزرے ٭ کہ آب تیغ میرے سر سے ہاتھ بھر گزرے

**آبِ حسرت** (استعمال) باضافت ثالث بقول صاحب فرہنگ انندراج کنایہ از آرزو وتمنّا۔ **مُولّف**۔ گویدکہ حسرت بمعنی افسوس وپشیمانی است۔ پس آبے کہ از افسوس وپشیمانی در دیدہ یا بحلق یا بدہن درآید آب حسرت است وتمنّا بمعنی آرزو کردن وآرزو بمعنی خواہش پس آب حسرت کنایہ از آرزو وتمنّا نباشد۔ سندش بذیل مصادر اصطلاحی۔ آب در حلق گرہ گشتن وآب در دیدہ گذاشتن وآب در دہن گردیدن وآب در دیدہ گردیدن وآب ریختن بر سر چیزے وآب فرو بردن می آید استعمال آب حسرت در مصادر مختلفہ از ہمان مصادر پیدا ست۔ (اردو) (۱) آب حسرت اُردو مین مستعمل ہے (مذکّر) فی البدیئہ نظم طباطبائی سہ) دیکھین عیسے جو یہ لب شیرین ٭ آب حسرت دہن مین بھر آئے ٭۔

آب حمات (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب محیط اعظم آب چشمۂ گرم باشد که بورقی و زاجی و شبّی و کبریتی و نوشادری است بعربی آنرا ماء الحمات گویند که مائل بگرمی و خشکی است و محلّل قوی و قابض (اُردو) معدنی پانی یعنی اُس چشمہ کا پانی جو بعض دھاتوں یا معدنی اشیا کے قریب واقع ہونیکی وجہ سے گرم ہو

آب حیا (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب بحر عجم مرادف آب انفعال باشد و بقول بہار عرق شرم ـ سندش در آب حرام گذشت (اُردو) آب ندامت آب خجلت ـ اُردو مین مستعمل ہے جو آب انفعال کا مترادف ہے (آتش ۵) جلاد کی نہ پہنچی تلوار تا بگردن ٭ آب ندامت آیا سو بار تا بگردن ٭

آب حیات (اصطلاح) باضافت ثالث و فتح حاے حطی (۱) مرادف آب بقا ـ صاحب برہان گوید کہ چشمہ ایست در ظلمات ہر کہ ازان چشمہ آب خورد ہرگز نمیرد از ینجاست کہ آبش را آب حیات گفتہ اند (۲) باصطلاح شعرا کنایہ از سخن و کلام صاف و پاک (۳) دہان معشوق (۴) تکلّم معشوق (۵) باعتقاد سالکان اشارہ بعشق و محبت است کہ ہر کہ ازان بہ چشد معدوم و فانی نگردد (ارسلان ۵) بو دیک چشمہ آب حیات و عکس ماہ نو ٭ لب خندان یار و رستہ دندان اندرو پیدا ٭ (اُردو) (۱) آب حیات اردو مین مستعمل ہے (مذکّر) (ذوق ۵) ذکر دنیا نفس مردہ کو ہوا آب حیات ٭ مر کے یہ سیماب پھر زندہ و دوبارہ ہو گیا ٭ (۲) شستہ کلام ـ بے عیب کلام (مذکّر) (۳) دہان معشوق (مذکّر) (۴) معشوق کی باتین (مونّث) (۵) عشق (مذکّر) محبّت ـ مونّث ـ

آب حیات از دہان گل چکید (مقولہ) بقول صاحب جامع اللغات مقولۂ عجم است (۱) از برای کلام محبوب (۲) شبنم کہ بر ورق گل باشد (اُردو)

منھ سے پھول جھڑے۔ (وزیر سلمہ) یہ کس کے
منھ سے جھڑے پھول بات کرنے مین چمن کے
غنچہ پہ سب اشتباہ کرتے ہین ٭ صاحب فرہنگ
آصفیہ نے اسکے مصدر کا ذکر فرمایا ہے منھ سے
پھول جھڑنا یا پھول سے جھڑنا۔ رنگین سخن شیرین
کلام ہونا (ظفر سلمہ) باتین کرتا ہے جو ہنس ہنس
کے مرا غنچہ دہن ٭ پھول سے جھڑتے ہین
ہر بات مین گویا منھ سے ٭ (۲) پھول کی
پنکھڑیون پر پڑی ہوئی شبنم۔

**آب حیوان** (اصطلاح) باضافت ثالث
و فتح حاے حطی بقول صاحب بحر عجم مرادف
آب بقا (سلمان سلمہ) این ہمہ با خضر بعد از مدتے
راہ دراز ٭ در سعادرحمت تو آب حیوان
یافتہ ٭ (اردو) آب حیوان۔ اردو مین مستعمل ہے
مذکر سلمہ نہین تیرے قدم کو قید کچھ اعلیٰ
وادنیٰ کی ٭ سکندر تشنہ رہ جاے پیے خضر
آب حیوان کو ٭۔ (امیر اللغات)

**آب حیوان گوار** (اصطلاح) باضافت
**آب حیوان گہر** ثالث بقول بہار آبے
کہ گوارائی آب حیات دارد از عالم شراب
خوشگوار پس در اول تشبیہ بود از جہت گوارائی
آب در دوم از جہت شرف نفس وے بحیات
(نظامی سلمہ) بیا ساقی آن آب حیوان گوار ٭
بدولت سراے سکندر بیار ٭ کہ تا دولتش
بو یہ برسر دہر ٭ بمیراث خوار سکندر دہد ٭ شگفتے
نشد کاب حیوان گہر ٭ کند ماہی مردہ را جانور ٭
مولف گوید کہ نظامی رکلام خود آب حیوان گوار و
گہر نہ نوشتہ کہ بر ادعاے بہار گوارائی آب حیات
داشتن را تسلیم کردہ شود۔ نظامی آبے را
خواہد کہ حیوان گوار و حیوان گہر باشد و حیوان
بمعنی آب حیات نیامدہ بقول صاحب منتہی الارب
حیوان آبے است در جنت و بقولش حیوان
معنی زندگی را ہم شامل پس آب حیوان گوار
وحیوان گہر آبے باشد کہ گوارائی حیوان ارد

وحیوان نژاد است کہ کنایہ از شراب است
مجرد آب ہم بمعنی شراب آمدہ ع ببین تفاوت
رہ از کجاست تا بکجا۔ (اُردو) شراب (مؤنث)

**آبِ خاطر** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول
صاحب بحر عجم (۱) رونق۔ روشنی خاطر۔ ضیاے
فکرت۔ صفاے فکرت (۲) فکر صائب (اردو)
(۱) روشنی طبیعت کی۔ صفائی فکر کی (۲) فکر صائب
(دیکھو آصفیہ لفظ صائب)

**آبِ خاکستر** (اصطلاح) باضافت ثالث
بقول صاحب محیط ترجمۂ ماء الرماد است و
آن آبے است کہ چند مرتبہ خاکستر دران انداختہ
وجوش دہند و صاف نمایند۔ گرم وخشک و
با اصل چیزے کہ آن خاکستر است راجع۔ جالی
و مجفف و محرق و معفن و قارع چرک
است (اُردو) راکھ مین جوش دیا ہوا پانی

**آبِ خانہ** (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب
بحر عجم مستراح یعنی پاےخانہ و بقول بہار قدمجا
ایرانیان این را ضروری خوانند (سلیم در ہجو
گوید ع) رود راہبے کہ نشست برلب جو
ہر حبابے شد آنجا نہ او ÷ (اردو) پاخانہ۔
جاے ضرور (مُذکّر) (آصفیہ)

**آبِ خجالت** (اصطلاح) باضافت ثالث
**آبِ خجلت** و بفتح خاے منقوطہ بقول صاحب
بحر عجم مرادف آبِ انفعال و بقول بہار عرق
شرم (صائبؔ) چند از آبِ خجالت تازہ رو باشد
کسے ÷ گل بخون خود دران چاک گریبان
تشنہ است (طغراؔ) در کلاہ سلطنت پشمے
ندیدم چون حباب ÷ از سرشتہ گرد را آبِ خجلت
افتد بہتر است ÷ (اُردو) آبِ خجالت اور
آبِ خجلت دونون الفاظ اردو مین مستعمل
ہین (مُذکّر) (صباؔ) وہ موتیون کو ملاتے
ہین اپنے دانتون سے ÷ غریق آبِ خجالت
نہ جوہری ہو جاے ÷ (ہجرؔ) مین سیہ رو
اپنے خالق سے جو قسمت مانگتا ÷ اپنا منہ دھوتا نکو

پہلے آب نجابت مانگتا ٭

**آبِ خرابات** (اصطلاح) باضافت ثالث و بفتح رابع بقول صاحب بحر عجم شراب (حافظ ؎) خرقۂ زہد مرا آب خرابات ببرد ٭ خانۂ عقل مرا آتش خم خانہ بسوخت ٭ (اُردو) شراب ۔ (مُذکّر)

**آبِ خزان** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب بحر عجم باران خزان باشد (اُردو) موسم خزان کی بارش (مُونّث)

**آبِ خُشک** (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب بحر عجم (۱) شیشہ (۲) آبگینہ (۳) پیالۂ بلور (۴) بقول بہار کنایہ از تیغ و خنجر و مانند آن (۵) بقول صاحب انند برف و یخ (۶) بہ تحقیق ۔ **مولف** ۔ آب جواہر ہم (شانی تکلو ؎) نو بر چرخ کہن چیست بجز جام مے ٭ حاملہ از آب خشک ۔ آتش تر در شکم ٭ (محی الدین بلیقانی ؎) ازبلے دفع یاجوج ہوا از آب خشک ٭ خاکپاشان بین کہ سد بر آتش تر بستہ اند ٭ (فغانی ؎) ساقیا تر دماغ کن مارا ٭ آتش تر در آب خشک انداز ٭ (ہمایون ؎) چو در آتشِ لالہ افتاد مُشک ٭ دم از آتشِ تر زد و آب خُشک ٭ (صائب ؎) تشنگان را می دہد تسکین آب خُشک خود ٭ در مروت از عقیق سنگدل کمتر مباش ٭ (اُردو) (۱) شیشہ ۔ مُذکّر (۲) آینہ ۔ مُذکّر (۳) پیالۂ بلور ۔ مُذکّر (۴) تیغ ۔ مُونّث ۔ خنجر ۔ مُذکّر (۵) برف و یخ ۔ مُونّث (۶) جواہر کی آب ۔ آب جواہر ۔ مونث

**آب خشک گردیدن** (استعمال) بلا اضافت منجمد شدن آب و معدوم شدن آن چنانکہ صائب گوید (؎) سرد ہا گردند آب و آبہا گردند خُشک ٭ در گلستانے کہ آن سرو روان پیدا شود ٭ (اُردو) پانی جم جانا ۔ پانی خُشک ہو جانا ۔ پانی سوکھ جانا ۔

(۱۲)

آبِ خضر (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب بحر عجم (۱) آب حیوان۔ (۲) علم لدنی من اللہ تعالیٰ وبقول صاحب شمس (۳) حیات ابدی نیز (حافظ ۵) فرقست زآب خضر کہ ظلمات جاے اوست ؛ تا آب ما کہ منبعش اللہ اکبر است (کمال سپاہانی ۵) در کلک تو سرّ غیب مضمر ؛ در نقطۂ تو آب خضر مدغم ؛ (ارسلان ۵) بر دہانت تہمت ہستی نشانے بیش نیست ؛ آب خضر از لعل جان بخشت نشانے بیش نیست ؛ (اردو) (۱) آب خضر (مذکر) (۲) علم لدنی (مذکر) بقول صاحب آصفیہ وہ علم جو کسی کو خدا تعالیٰ کے پاس سے بغیر از محنت و استاد حاصل ہوا (۳)) عمر جاودانی (ناسخ ۵) منھ سے گر لگے مینا آب خضر ہو پینا ؛ پیکیے ایک دم جینا عمر جاودانی ہے۔

آبِ خفتہ (اصطلاح) باضافت ثالث بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بستہ وبقول بہار و صاحب فرہنگ انند (۱) کنایہ از مطرابد ہم وبقول صاحب ناصری ۔ مرادف آب مردہ کہ حرکت نکند و روان نباشد (اردو) دیکھو آب بستہ و آب مردہ (۱) موتی (مذکر) (اسیر ۵) لگائین افسردن مین اپنے سلطان پر کمان پائین ؛ کسی کے ہاتھ کب لگتا ہے موتی میرے آنسو کا ؛۔

آبِ خُمار (استعمال) باضافت ثالث و ضم خاے نقطہ دار بقول بہار آبے کہ در خمار خورند یعنی در بقیہ مستی کہ از خوردن شراب در سر ماندہ باشد (صائب ۵) خضر گر راہ بسر چشمۂ حیوان بردہ است ؛ مست ہم در دل شب آب خمارے دارد ؛ (اردو) وہ پانی جو حالت خمار مین پیا جاے اردو مین آب خمار کہ سکتے ہین لفظ آب اور لفظ خمار دونون اردو مین مستعمل ہین ۔

**آبِ خمار داشتن** (استعمال) باضافت ثالث موجود داشتن و حاصل بودن آب خمار است سند این در اصطلاح ماضیہ گذشت (اُردو) آب خمار رکھنا۔

**آبِ خمار شکن** (استعمال) باضافت ثالث بقول صاحب فرہنگ انندراج آب مسکر کنندہ بخوردن۔ مُولّف۔ گوید کہ کنایہ از شراب باشد یا آب یا عرق مرکّب کہ خمار از سر دور کند (اُردو) وہ پانی یا عرق یا شراب جسکے پینے سے خمار باقی نرہے۔

**آبِ خنجر** (استعمال) باضافت ثالث بقول بہار کنایہ از تیزی خنجر (فطرت مشہدی ؎) زخم جانم از شکر خندی نمی نہد دہان چنجبر نازترا آب تبسّم دادہ اند ÷ (مع ؎) در تبسّم کرد دندانش گہر را شرمسار ÷ در نظر تیر نگاہش آب از خنجر بہ برو ÷ (اردو) آب خنجر۔ خنجر کی آب (ضامن ؎) کہو یہ حوروں سے جائین باہر جو بھر کے لائی ہین آب کوثر ÷ نہین ہون پیاسا کہ آب خنجر ابھی ابھی تو پلا چکے ہین ÷۔

**آبخوارہ** (اصطلاح) بلا اضافت ثالث بقول صاحب ناصری سبوے و ظرف سفالینۂ آبخوری (قاسم الانوار تبریزی ؎) ہمہ آبخوارہ ہینی کہ ز ما کنند مستی ÷ اگر آبخوارہ سازند از خاک ما سبوئے ÷ (اردو) آبخورا (مذکّر) بقول امیر مٹّی اور جست وغیرہ کا برتن جسمین پانی پیتے ہین۔ (ناسخ ؎) پیکے پانی اُسکے جھوٹے آبخورے مین ہون مست ÷ ساقیا فرقت مین مین مشتاق ساغر کا نہین ÷۔

(۵۵) **آب خواستن** (استعمال) خواہش آب کردن و آب طلب کردن چنانکہ سلمان ساوجی گوید (؎) بروزگار تو ابر محیط آبے خواست ÷ کف تو گفت بہ لفظے چو لولو

× سند آب خنجر مطابقت لفظی ندارد۔

خوش آب ٭ (اُردو) پانی مانگنا۔ پانی پینا

**آب خور** (اصطلاح و استعمال) بلا اضافت
بقول صاحب بحر عجم (۱) نصیب و قسمت
(۲) مشربۂ آبخوری (۳) سر چشمہ و کنار
دریا و امثال آن (۴) بقول صاحب
سروری اسم فاعل از آب خوردن و
بقول مؤلف صیغہ امر ہم (حکیم قطران
ره) ترسم کہ برآید ز جہان آبخور من ٭ کز
شہر برآورد جہان آبخور تو ٭ (حکیم خاقانی ره
در غمت اے زود سیر خون جگر می خورم ٭
تشنہ بحر من کہ دید آبخورش آتشین ٭ (لطیفی
ره) درین آبخور کس نشد آب خور ٭ کہ
آخر سجا کش نشد دیدہ پر ٭ (اردو) (۱) آب
خور (مذکر) (۲) آبخور (مذکر) (۳) پن گھٹ
گھاٹ (مذکر) (۴) پانی پی۔ پانی پینے والا
پانی پینے کے مصدر سے صیغۂ امر اور
اسم فاعل (بحر ره) آب و خور تھا جو وہ چوٹی
مرے آ گئے نہ کھلی ٭ بچگیا آج مین اژدر کا
نوالا ہوکر ٭ (ولہ ره) مین اُسکا تشنۂ دیدار
ہون جسکا یہ عالم ہے ٭ لہو پیتا ہے جگر بھر کے
دلوں نکے آبخوروں مین ۔ (مثل ۲۳) باگھ
بکری ایک گھاٹ پر پانی پیتے ہین ۔

**آب خورِ آتشین** (اصطلاح) بہ اضافت
سادس بقول صاحب بحر عجم (۱) شراب خوار
(۲) خونخوار (۳) چشم غم زدگان (اردو
(۱) شراب خوار (مذکر) خونخوار (مذکر) (صفت
(۳) غمزدونکی آنکھ جس سے اشک گرم نکلتے ہین

**آب خورد** (اصطلاح و استعمال) بلا اضافت
بقول صاحب بحر عجم مرادف آبخور۔ خاقانی
ره) جان شد اینجا چہ خاک بیزد تن ٭ کاب
خوردش ازینجہان برخاست ٭ (خسرو ره
آب خورد آورد غم را سوے من ٭ کاب چشم
شد بہر کوے کہ ہست ٭ (ترکی ہمدانی ره)
تا توانی شکر نعمت کن فراموشی مکن ٭ آبخور را

مزن بر ہم مبادا گم شود ۞ (۲) مؤلف
گوید کہ فعل ماضی از آب خوردن ہم (اردو)
دیکھو آب خور (۲) پانی پیا۔

**آب خورد کردن** (مصدر اصطلاحی) بقول
صاحب جہانگیری کہ بضمن آبخورد گوید (۱)
وقف نمودن و مقام کردن باشد (نظامی ۹)
شہ عالم آہنج گیتی نورد ۞ دران خاک یک ماہ
کرد آبخورد ۞ صاحب فرہنگ انند راج
بذیل آبخورد می فرماید کہ آب خورد کردن
مصدر آبخور و آبشخورد است۔ مؤلف
گوید کہ نہ چنین باشد زیرا کہ مصدر آبخور
و آبخور× آبخوردن است و مصدر اصطلاحی
برائے آبخورد۔ بمعنائے اصطلاحی۔ آبخورد کردن (۲)
بہ تحقیق مؤلف۔ آبخورد کردن بمعنی زندگانی
کردن ہم (فقرہ مہر نیمروز) حضرت ادریس
علیہ السلام ششصد و شصت و ہشت سال
آبخورد کرد (اردو) (۱) قیام کرنا۔ مقام کرنا
ٹھہرنا (۲) زندہ رہنا۔ زندگانی بسر کرنا (آصفیہ)

**آب خوردن** (مصدر اصطلاحی و استعمال)
بقول صاحب بحر عجم (۱) اندک توقف کردن
و مؤلف گوید کہ (۲) نوشیدن آب ہم۔
(نظامی ۱۵۲) چو پُر خون شد آن طشت
زنگی چہ کرد ۞ بخوردش چو آبے و آبے
نخورد ۞ بہار این مصدر را در نفی قرار دادہ
است و گوید کہ آب نخوردن کنایہ از کمال
سرعت و اگر خیال کنند کہ از خوردن آب
غصّہ فرو می نشیند پس نخوردن آب کنایہ
از فرو نخوردن غصّہ خواہد بود۔ انتہی۔ مؤلف
گوید کہ بر ادعائے بہار این مصدر را در نفی
قرار دادن درست نیست زیرا کہ آب خوردن
بمعنی اندک توقف کردن آمدہ و ماخذ این
عادت است کہ چون مسافران بر سر آبند
و آب خورند وقفہ شان بسیار کم صورت
گیرد کہ محض آب خوردن را کفایت کنند

× بمعنائے حقیقی

از ہمین رسم و عادت فارسیان این مصدر
اصطلاحی را پیدا کرده اند و کمال سرعت
از نفی این خود بخود پیداست (۳) و معنی دیگر که ذکر
آن بہار ہم می کند ہم از عادت مخلوق داخل
محاوره شد شک نیست که آب خشم را فرو می نشاند
و ہمین معنی در کلام ۔ نظامی که مذکور شد چسپان
تر است یعنی زنگی آن طشت پر از خون را
بخورد و غُصّه اش فرو نشد بہار از کلام عبدالرسول
استغنا ہم سند گیرد و ہو ہذا (ع) گوشهٔ ابرو
بسے دیدم و لم آبے نخورد ٭ تعمّق پسندان
این سند را از آب خوردن دل متعلق میکنند اردو
(۱) تھوڑا سا توقّف کرنا ۔ ٹھہرنا ۔ دکن مین
کہا جاتا ہے کہ کیا جلدی پڑی ہے ذرا توقف تو
کیجیے ۔ پانی تو پی لیجیے ۔ (۲) پانی پینا (۳)
آگ بجھنا ۔ غُصّہ فرو ہونا ۔ (بحر ؎) بجھی
نہ آگ لگائی ہوئی رقیبونکی ٭ بہلے بجرنے
دریا مین بارہا تعویذ ٭

**آب خوردن از چیزے** (مصدر اصطلاحی و
استعمال) بہار بذیل (آب خوردن) ذکر این
می کند و می فرماید که ورای معنی حقیقی
کنایه از پرورش یافتن ہم و بتحقیق مؤلّف معنی
دوم سیراب شدن و تمتع یافتن باشد (ملّا
قاسم مشہدی ؎) ہر کس که دلش تشنه لب
بزم حضور است ٭ از چشمهٔ کوثر نخورد آب
که دور است ٭ (ظہوری ؎) آب خواہد
خورد غیر از وصل یار ٭ چشم تر خوش گریه را
در ہم کشید (و له ؎) نہالے که بار آورد
چاک دل ٭ خورد آب از خون شریان ما ٭
(صائب ؎) خار و گل آب از بہارستان
وحدت میخورند ٭ من ز غفلت در تمیز زشت و
بد افتاده ام ٭ محاوره جویان دریابند که
معنی پرورش یافتن یا سیراب شدن و تمتع
یافتن مخصوص است بصله از و آب خوردن
بغیر صله چیز دیگر است که گذشت مخفی مباد

کہ بہار بمعنی پرورش یافتن از کلام صائب پیدا
کرده است ولیکن در کلام ظهوری نمی چسپد و معنی
بیان کردهٔ **مولف** ہمہ اسناد در اشامل بمعانی
بویان در غلط نیفتند کہ استناد بہار از کلام عبدالرسول
استغنا (کہ در اصطلاح ماضیہ گذشت) درین مقام
ہم علی محلہ نیست چنانکہ او می کند۔ (اردو)
(۱) پانی پینا۔ چشمہ یا حوض وغیرہ سے (۲)
سیراب ہونا۔ متمتع ہونا۔ کسی چیز سے۔

(۴۷) **آب خوردنِ چشم** (مصدر اصطلاحی۔)
باضافت نون۔ جلا گرفتن۔ و روشن شدن
چشم باشد چنانکہ صائب گوید (ــه) از گوہر
ما گرچہ خورد چشم جہان آب ؎ از گرد یتیمی است
ہمان پیرہن ما ؎ (اردو) آنکھین روشن
ہونا (ناسخ ــه) روشن آنکھین راہ جانان
مین ہوئین ؎ میل جو ہے سرمہ کا وہ میل ہے ؎

(۴۸) **آب خوردنِ چیزے** (مصدر اصطلاحی)
باضافت نون۔ باران دیده و باران زده
شدن آنچیز باشد کہ مقابل آفتاب خوردن
است چنانکہ اینائے فراہانی گوید (رباعی)
در راہ طلب ز لطف تو تاب نخورد ؎ از چشمہ
چاہ ذقن آبے نخورد ؎ بے گریہ و سوز دل
بود طاعت ما ؎ این دانہ کہ آب آفتاب
نخورد (اردو) نم دیدہ یا نم رسیدہ یا نم خوردہ ہونا

**آب خوردنِ دل** (مصدر اصطلاحی)
باضافت نون بقول صاحب بحر عجم آرام و تسکین
یافتن و بقول بہار کنایہ از قوت گرفتن و خوش
شدن آن (صائب ــه) صائب دلش از
صحبت گلشن نخورد آب ؎ شبنم کہ بخورشید دل
نگران ست ؎ (عبدالرسول استغنا ــه) گوشہ
ابروے دیدم دلم آبے نخورد ؎ تشنہ دیدار
تیغ آبدار کیستم ؎ (کلیم ہمدانی ــه) دل آب
ز آہن نفس خورد ؎ دیگر ز بہشت دانہ چین
نیست ؎ در راے **مولف**۔ از آب
خوردن دل سیراب شدن و تسکین یافتن دل

مراد است (اُردو) دل کا سیراب ہونا کلیجہ ٹھنڈا ہونا

(۲) **آب خوردنِ نگاہ** (مصدر اصطلاحی) باضافت نون سیراب شدن نگاہ است چنانکہ ظہوری گوید (س) دہر گلہاے تر بہ خار خشک افتد اگر چشمم ۵ کہ خورد است آب از روے عرقنا کے نگاہ من ۵ عجب است کہ صاحبان لغت آب خوردن دل را اصطلاحی خاص قرار دادہ اند و آب خوردن نگاہ را گذاشتہ اند و ممکن است کہ در کلام اساتذہ آب خوردن جگر ہم نظر آید۔ **مولف**۔ گوید کہ اگر آب خوردن چیزے را۔ اصطلاح عام قرار دادہ شود آب خوردن دل و نگاہ و جگر وغیرہ ہمہ را شامل شود اندرین صورت دو اصطلاح عام باشد (۱) آب خوردن کسے (۲) آب خوردن چیزے۔ پس آب خوردن زنگی کہ در اصطلاح (آب خوردن گذشت متعلق از نمبر (۱) شود و آب خوردن دل و نگاہ و دانہ وغیرہ ذالک متعلق از نمبر (۲) باشد۔ بدینوجہ کہ صاحبان لغت آب خوردن دل را اصطلاح خاص قرار دادہ اند **مُولّف** ناچیز ہم درین موقع آب خوردن نگاہ را اصطلاح خاص قرار داد (اُردو)۔ نگاہ کا سیراب ہونا۔

**آب خوردہ** (اصطلاح) بلا اضافت ثانی بقول صاحب بحر عجم عموماً ہر چیز آب خوردہ وخصوصاً ظرفے کہ چند گاہ آب دران بودہ باشد۔ بہار گوید کہ (۱) آب خوردہ چیزے را گویند کہ با و آب رسیدہ باشد و بدان سبب از آب و تاب اصلی برگردیدہ باشد (۲) سبوے آب خوردہ و ظرف آب خوردہ و خمے کہ نخست باب ترکنند تا چیزے کہ در و اندازند منجذب نشود۔ **مولف**۔ گوید کہ اگرچہ این اسم مفعول از مصدر آب خوردن است کہ گذشت ولیکن در محاورۂ عجم استعمال این بطور خاص واقع شدہ

(۱) گویند که میوهٔ آب خورده بدطعم شود (اثیر ۵)
کسے ندادمینا نه زاهد خشک ❋ خم آب خورده
چو شد قابل شراب شود ❋ (اُردو) (۱)
آب رسیده (۲) ترکیا ہوا برتن۔

**آبِ خورشید** (اصطلاح) باضافت ثالث
بقول صاحب بحر عجم - آب زندگی - صاحب
شمس گوید که این مجاز است از قبیل واراده
مسبب زیرا که نزد حکما حیات حیوانات وآفتاب
تجلی روح است و یا ظهور نفس (اُردو)
دیکھو آب زندگی ۔

**آبِ خوش خُوردن** (مصدر اصطلاحی)
بلا اضافت بقول صاحبان شمس اللغات و
هفت قلزم و فرهنگ انند کنایه از آسودن
و راحت یافتن و برخورداری گرفتن
باشد۔ (اُردو) راحت پانا - آرام پانا -
تمتع حاصل کرنا (ناسخ ۵) آرام خوش قد دلنسے
کوئی پاس ہے محال ❋ جز سرو بیٹھتے ہین
سب اشجار کے تلے ❋

**آبِ خونابه سرشت** (مصدر اصطلاحی)
باضافت ثالث بقول صاحب فرهنگ
انند کنایه از نهر فرات (۲) شراب (۳) آبے
که رنگش سرخی زند (اُردو) (۱) فرات (مذکر)
(۲) شراب - مؤنث (۳) سُرخی مائل پانی۔
(مذکر) بقول صاحب آصفیه لال پانی شعراء
سُرخ اور اُس چشمه کو کہا جاتا ہے جس کا پانی
شعاع آفتاب یا زمین کی مٹی سرخ ہونے یا
سُرخ کیڑون کے سبب سے لال نظر آئے
اسطرح کے اکثر چشمے پہاڑون پر موجود ہین

**آبِ خونین** (اصطلاح) باضافت ثالث
اشک خونین چنانکه سلمان ساوجی گوید ۵
جوہر آب فرات از خون پاکان لعل گشت ❋
وین زمان آن آب خونین همچنان در
چشم ماست ❋ (اُردو) اشک خونین (مذکر)
(دیکھو آب آتش رنگ کا نمبر ۲)

**آب خیر کردن** (مصدر اصطلاحی) بلا اضافت بقول صاحب بحر عجم۔ صرف کردن آب در راہ خدا و بقول بہار۔ وقف کردن آب (ظفر ؎) چو گل چیند آئینہ از شوخ دیرینہ بشکرانہ آن کند آب خیر (اردو) سبیل پلانا۔ سبیل رکھنا۔ سبیل لگانا۔ (ناسخ ؎) بہر کے تشنگیں آبلوں کی اب پلا دیجے سبیل پڑ گئے ہیں پیاس سے کانٹے زبان خار میں (خورشید ؎) ملک عدم کو اب کوئی پیاسا نہ جائیگا قاتل نے آب تیغ کی رکھی سبیل ہے

**آب خیز** (اصطلاح) بلا اضافت۔ بقول صاحب بحر عجم (۱) زمینے باشد کہ ہر جا کہ آنرا بکنند آب بیرون آید (۲) طغیان آب۔ (۳) موجۂ آب (۴) ناودان۔ بقول صاحب ناصری این را خیز آب ہم گویند (اوحدی ؎) اندرین آب خیز نوح توئی واندرین دامگہ فتوح توئی (اردو) (۱) وہ زمین جسکو ذرا سا کھودنے سے پانی ابلنے لگے۔ (۲) پانی کی طغیانی (مونث) (۳) سیلاب (مذکر) (۴) بقول صاحب جامع اللغات بدررو۔ پرنالہ جسکے راستے کسی چھت کا پانی گرتا ہے۔ (ناسخ ؎) میرے اشکوں کا فلک تک موج زن سیلاب تھا ہالۂ مہ کی جگہ شب حلقۂ گرداب تھا

**آب داخل کردن شیر را** (مصدر اصطلاحی) بقول خان آرزو مرادف آب در شیر داخل کردن (؎) عشق ما را از فریبش آگہی بود آرزو چشم فرہاد آب داخل کرد جوے شیر را

**آب دادن** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم (۱) آبیاری کردن و پروردن (اشرف مازندرانی ؎) رسیدہ سبزۂ خطش کنون نزدیک خشکیدن بجنبید اے ہوس ناکان کہ وقت آب دادن شد (۲) مجازاً بمعنی انزال کردن (بہار) (زلالی ؎)

زانگیز خرام آن پریزاد ۔ در و دیوار خلوت
آب میداد ۔ (زلالی سے) زغلط سرین سیمین
ریزدوے ۔ زمین آب دادے زانگیزے (اردو)
آبیاری کرنا - آب دینا (۲) منزل ہونا -
(اسیر سے) سوکھ جائیگی اپنی کشت امید ۔
نہ کریگی جو آبیاری آنکھ ۔ (میرحسن سے)
عبادت سے اس کشت کو آب دو ۔ کہ
وان جا کے خرمن بھی تیار لو ۔ -

**آب دادن بہ چیزے** (مصدر اصطلاحی)
بہار ذکر این می کند و گوید کہ (معروف) **مولف**
گوید کہ آب دادن بہ چیزے عام است براے
اسلحہ وغیر آن - پس (۱) **آب دادن بہ تیغ**
**و خنجر** و امثال آن بمعنی آبگیری کردن
آن است چنانکہ والہ ہروی گوید (سے)
ز زہر چشم چرا آب می دہی جانا ۔ بہ تیغ ناز
چو آب چہ ذوقن باشد (۲) **آب دادن بہ**
**نہال یا باغ** - و شلہ سیراب کردن و آبیاری
کردن آنست (کلیم سے) دہر کا مستانہ دہل
مفت کہ امید گلاب ۔ تا نیامد بمیان آب
بگلزار نداد ۔ (۳) **آب دادن بہ چشم و روے**
وغیرہ لک بھلا بخشیدن و رونق دادن
باشد - پس این مصدر عام راذکر کردن
واز فرق استعمالش کنارہ کشیدن ستم است
بر اصطلاح جویان بقول صاحب بحر عجم (۴)
آب دادن بچیزے بمعنی انزال کردن است
اما سندش کہ از کلام زلالی در (آب دادن)
گذشت مخالف اوعاست - (اردو) (۱)
آب دینا تلوار یا خنجر یا اور کسی ہتھیار کو - نقد
امیرسان پر لگا کر یا چھرٹا کر تیز کرنا (غالب سے)
کرے ہے قتل لگاوٹ مین تیرا رو دینا ۔
تری طرح کوئی تیغ نگہ کو آب تو دے ۔ -
(ظفر سے) کر دیتا ہے اپنی تیغ کو وان آب
وہ قاتل ۔ تو جان با زمحبت جان سے
یان ہاتھ دھوتے ہین (۲) سینچنا - سیراب کرنا

آب دینا۔ درخت یا باغ وغیرہ کے لئے
کہا جاتا ہے۔ (ذوق ره) دے گر چمن کو
گریۂ مستانہ میرا آب ٭ بیضون سے بلبلو نکے
ہو پیدا ابلا شراب ٭ (بحر ره) جیسے سینے
ہین صنم پھولون کے بالے تم نے ٭
ابر تر موتیے کو آب گہر دیتے ہین۔ ٭
(میرحسن ره) عبادت سے اس کشت کو
آب دو ٭ کہ وان جا کے خرمن بھی تیار
ہو ٭ (۳) آب دینا۔ جلا دینا۔ چمکانا موتی
یا لعل یا اور کسی جواہر کے لیے۔ (ظفر ره)
دانۂ اشک کو دی عشق نے میرے وہ
آب ٭ جو اسے دیکھتا ہے صاف گہر
پاتا ہے ٭

**آب دادن بہ کسے** (استعمال) مرادف
آب دادن کسے راست کہ می آید۔

(۹) **آب دادنِ چشم** (مصدر اصطلاحی)
کنایہ از اکتساب فیض و دیدار کردن شئے
مرغوب و تماشا کردن است۔ بہار این را
(چشم آب دادن) نوشتہ و وجہے نباشد کہ چشم
آب دادن را (آب دادنِ چشم) نگیریم بنگر
ظہوری گوید (ره) آب خواہد داد چشمے در
تماشایش حباب ٭ این چنین باران اگر
از چشم احباب آورم ٭ ۔ مخفی مباد کہ
(آب دادن چشم) بذیل (آب دادن چیزے)
ہم می آید ولیکن تخصیص معنی تقاضاے آن
می کند کہ این را اصطلاح خاص قرار داده
شود (اُردو) نظارہ کرنا (صابر ره) کون کہتا
ہے گھر بیٹھے نظارہ حسن کا ٭ ہے نظر بازون
مین یہ ہم سب سے بہتر آئینہ ٭ (آصفیہ)

(۱۰) **آب دادنِ چیزے** (مصدر اصطلاحی) باضافت
نون مرادف آب دادن بہ چیزے است
یعنی (۱) آب دادنِ تیغ۔ و شمشیر و امثال
آن (ظہوری ره) از تلخی نگاہ چہ شیرین
شد است زخم ٭ برّندہ تیغ غمزہ بزہر آب داده است

(۲) آب دادن نہال۔ یا باغ ومثلہ (۳) آب دادن چشم - دردے وغیرذلک بہار ذکر این نمی کند بلکہ آب دادن تیغ وخنجر - بمعنی آبگیری کردن می نویسد درراے مؤلف تخصیصش ز تیغ وخنجر درست نیست وسندے کہ از کلام معز فطرت آوردہ است لفظاً غیر مطابق -

(۲ه) آب دادن چیزے را | مصدر اصطلاحی مرادف آب دادن بچیزے است (۱) آب دادن تیغ وخنجر وامثال آنرا (صائب ؎) مکن بے بہرہ یارب از قبول دل بیانم را ٭ بزہر چشم خوبان آب دہ تیغ زبانم را ٭ - (میر معز فطرت ؎) زخم جانم از شکرخندی نمی بندد دہان ٭ خنجر ناز ترا آب تبسم دادہ اند ٭ (ظہوری ؎) بزہر چشم داد است آب نشترہاے مژگان را ٭ نشاندست لذتہاے نیش غمزہ در نوشم ٭ (۲) آب دادن نہال یا باغ را ومثلہ (نظامی گنجوی ع) نبات روح را آب از جگر دادہ ٭ (۳) آب دادن چشم و دیدہ وغیرذلک را (صائب ؎) چشم خود را دادہ بود از آب حیوان خضر آب ٭ تا غرور آیینہ را از دست اسکندر گرفت ٭ (بیدل ؎) گل بہ رخت کشود نقاب کشیدہ را ٭ آیینہ آب دادہ ز روے تو دیدہ را ٭ (ظہوری ؎) ز زہر چشم قہرش دادہ آبے نوک مژگان را ٭ ظہوری چون نباشد محو لذت نیش نوش آمد مخفی مباد کہ ضمیر غائب کہ بشین معجمہ بیاید معنی متعلق از ہمین اصطلاح است چنانکہ میر معز فطرت گوید (؎) دو شمشیرند در یک قبضہ ابروے سیہ تابش ٭ کہ ہر دم می دہد آن تند خو از زہر چشم آبش ٭ -

(ط۲) آب دادن کسے را | (استعمال) بمعنی سیراب کردن آنست چنانکہ غنی گوید (؎)

تا زبان چون قلم از کام نیامد بیرون ٭ یکدم این چرخ سیہ کار نداد آب مرا ٭ (ارسلان در حمد گوید ﮯ) از سحاب بے تشنہ لب را آب داد ٭ ہم صدف را گوہر نایاب داد ٭ (ظہوری ﮯ) تشنگان وعدۂ امروز را ٭ آب از سرچشمۂ فردا مدہ ٭ ہم بر قیاس اصطلاح ماضیہ با ضمیر غائب (اہلی شیرازی ﮯ) ہر کہ سرمست تو شد جام شرابش ندہند ٭ بجدا گر ہمہ خضر است کہ آبش ندہند ٭ (صائب ﮯ) گل اندامے کہ میدادم بخون دیدہ آبش را ٭ چسان بینم کہ گیرد دیگرے آخر گلابش را ٭

آبدار (اصطلاح) بقول صاحب بحر عجم (۱) آنکہ آب از بہر مردم نگاہ دارد (عرفی ﮯ) مجلست را زہرہ قوال و مگس رانت زحل ٭ آبدار ت ابر نیسان و خواصت آفتاب ٭ اردو آبدار (مذکر) (میر حسن ﮯ) خضر اسکی سرکار کا آبدار ٭ زرہ ساز داؤد سے وان ہزار ٭ (ذوق ﮯ) مہرداروں مین ترے ایک ہے ناچیز عقیق ٭ آبداروں مین ترے ایک ہے ادنیٰ گوہر ٭ - (۲) آبدار - نام گیا ہے کہ شبیہ باشد بہ لیف خرما (اردو) ایک قسم کی گھانس کا نام جو برگ خرما سے مشابہ ہوتی ہے - (۳) آبدار - ہر چیز با طراوت وپر آب از میوہ و نباتات و جواہر و اسلحہ و شعر و سخن وغیرہ چون - انگور آبدار - ولولوئے آبدار و شمشیر آبدار - و شعر آبدار وغیرہ (جامی ﮯ) پیکان آبدار کہ آید ز دوست دوست ٭ بر عاشقان سوختہ باران رحمت است ٭ (غنی ﮯ) اشعار آبدارم تا شد محیط عالم ٭ انداختند در آب یاران سفینہ ہا را ٭ (طالب کلیم ﮯ) صحرا کنون خوش است کہ از فیض گریہ ام ٭ روئید سبزہ چون مژۂ آبدار من ٭ (ظہوری ﮯ) کہ دیدا ینچنین کشت غم تازہ کرد ٭ کرم کردہ حق

گریۂ آبدارسے ۔ (صائبؔ) زخم گل آب
از نواے آبدارم می کشد ۔ شور بلبل خجلت
از جوش بہارم می کشد ۔ (اردو) آبدار لطیف
نفیس ۔ طراوت دار ۔ چمکیلا ۔ دھاروالا
تیز ہتھیار ۔ (آتشؔ) کمال شہرۂ حسن
حبیب سنتا ہون ۔ ڈھلا ہوا کوئی مضمون
آبدار نہو ۔ (ناسخؔ) آبدار اشعار سے
تیغ زبان ہے آبدار ۔ گوہر مضمون دلا جو
ہین اس تلوار کے ۔ (انیسؔ) ہتیس
دُرو ولیعت محبوب کردگار ۔ براق و درفشان
وضیا وار و آبدار ۔ (ناسخؔ) چمن مین یاد
جو آیا وہ گلعذار مجھے ۔ تو شاخ گل ہوئی
شمشیر آبدار مجھے (۴) آبدار ۔ بقول صاحب
ناصری کنایہ از مردم صاحب جمعیت وسامان
(حکیم سنائیؔ) ثقبتہ الملک ظاہر آنکہ چو آبِ
ایزدش آبدار خواہد کرد ۔ (مصرع ناصری)
ایزدت آبدار خواہد کرد ۔ (اردو) مالدار شخص
دولت مند (۵) آبدار بقول صاحب ناصری
کنایہ از تیغ و خنجر (فردوسیؔ) چو باد دید
اُنچہ جاے ورنگ ۔ ہمان آبدارے کہ
بودش بجنگ ۔ بزد بر سر و تارک آن
نامدار ۔ تو گفتی تنش سر نیاورد بار (اردو)
ہتھیار ۔ جیسے خنجر وغیرہ ۔

**آب دار خانہ** (استعمال) بقول صاحب
فرہنگ انندراج جاے کہ آب دران
نگہدارند (اردو) بقول امیر وہ مکان جسمین
امرا کے پانی پینے کا سامان رہتا ہے ۔
**مؤلف** ۔ کی راے مین یہ لفظ عام ہے
امراسے اسکو کچھ تخصیص نہین ہے (سوداؔ)
الغرض مطبخ اُس گھرانے کا ۔ رشک
ہے آبدار خانے کا ۔

**آب دارو** (اصطلاح) بے اضافت
بقول صاحب محیط اعظم مومیائی است و
رازی دواے دیگر را باین اسم خوانند (اردو

مومیائی (مؤنث)

(۹۵) **آبداری** (استعمال) (۱) رونق و صفا چنانکہ صائب گوید (ﮨ) سخن چو بال و پر طوطیان شود سرسبز ٭ ز آبداری لعل لب شکر شکنش (اردو) آبداری (مؤنث) (منیر ﮨ) کمخواب کا تھان بھی ہے بھاری ٭ زربفت کی جسمیں آبداری

**آب داشتن** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار و صاحب فرہنگ انندراج ـ سیراب و تازہ داشتن (سلمان ساوجی ﮨ) ہمہ روز تخم طرب کاشتند ٭ ز آب زرش آب میداشتند ٭ مؤلف ـ گوید کہ آب داشتن سیراب کردن است نہ سیراب داشتن ـ (اردو) سینچنا ـ آب دینا ـ سیراب کرنا ـ سیراب رکھنا ـ ترو تازہ رکھنا ـ

**آب داشتن بچیزے** (مصدر اصطلاحی) بقول صاحب بحر عجم مرادف آب بچیزے دادن کہ سیراب کردن و انزال کردن است

**آب داشتن چیزے** (مصدر اصطلاحی ـ) باضافت نون بقول صاحب تحقیق اصطلاحات فریب داشتن چنانکہ از کلام خالص اصفہانی سند آرد (ﮨ) ہر کہ گوید کہ سے زیان دارد ٭ چشمش آب درمیان دارد ٭ مؤلف گوید کہ صاحب تحقیق بہ حقیقت سندپے نبردہ کہ (آب درمیان داشتن) است آب داشتن چیزے اصطلاحے است عام (۱) اگر اضافت آن بہ اسلحہ کنند چنانکہ آب داشتن تیغ و شمشیر و خنجر و امثال آن ـ مراد از تیز بودن و تیزی داشتن شمشیر و امثال آنست چنانکہ بیدل گوید (ﮨ) فقر صاحب جوہر آثار کمال عبرت است ٭ تیغ در ہر جا تنک شد بیشتر می دارد آب ٭ (ظہوری ﮨ) ندارد غالبا آب مروت تیغ بیدادش ٭ ظہوری بر کشی تا کے بحسرت گردن خود را ٭ (۲) اگر اضافت بسوے جواہر و شے آبدار کنند

چنانکہ آب داشتن گوہر و عقیق و آہن
و مثلہ مقصود از جلا و صفا داشتن آن باشد
(۳) اگر اضافت بچیز ہاے دیگر کرده شود
رونق و آبرو داشتن آن چیز است چنانکہ
آہی گوید (س) ندارد روے گل پیش تو
آبے ٭ بپایت ریخت گوئی آبرو لالہ (بیدل
س) گر درین بحر اعتبارے از گہر میداد [illegible]
قطرهٔ بے قدر مابیش از گہری دارد آب ٭
(ولہ س) فیض خاموشی بیاد لب کشود نہاد
اے زخود غافل تو بین در غنچہ دارد آب گل ٭
(۴) در بعض مواقع آب داشتن چیزے
بمعنی فریب داشتن ہم آمده چنانکہ از صنائع
تحقیق الاصطلاحات گذشت و سندش از
کلام سلیم بدست آمد (س) زنہار کہ از
دکان ایام ٭ آتش نخری کہ آب دارد ٭
(۵) آب داشتن بمعناے حقیقی اوست
چون اضافت بسوے چشمہ یا چاه و حوض وغیرہ

کنند۔ وحید قزوینی گوید (س) دیدم آن
چشمۂ ہستی کہ جہانش خوانند ٭ القدر آب
کزو دست توان شست نداشت ٭ ظہوری
س) نہاں تف جگر برون رفت ٭ وین طرفہ
کہ گریہ دارد آبے (اُردو) (۱) آب رکھنا
بقول امیر باڑھ دار ہونا (رشک س)
صفت ظلم مین یکسان ہین ستمگر کم و بیش ٭
آب رکھتی ہے لبان دم شمشیر چھری ٭
(۲) آب رکھنا خوب صاف اور چمکیلا ہونا
(امیر اللغات) (غافل س) رکھتے ہین آب
ایسی موتی سے دانت تیرے ٭ مٹی ہین
ملگیا ہے جنکی چمک سے ہیرا ٭ (۳)
رونق و آبرو رکھنا۔ بقول امیر آبرو رکھنا
ذی مرتبہ اور ذی عزت ہونا۔ (۴) کسی
چیز کا فریب و آمیزش رکھنا۔ عیب رکھنا
نقص رکھنا۔ اردو مین اس کا استعمال ہر
ایک موقع کے لئے خاص ہے۔

(۵) پانی رکھنا۔(آصفیہ) یہ حوض اس قدر پانی نہین رکھتا جس مین نہا سکین۔(مولف)

**آب داشتنِ متاع** (مصدر اصطلاحی)

باضافت نون بقول صاحب بحر عجم (۱) غش داشتن آن تا دیگرے را توان فریفت و بقول بہار (۲) متاعے کہ قیمتش زیادا از ارزش کردہ باشند (محمد سعید اشرف سے) بر کسے نیست فیض گردون را * آب دارد متاع دولابی * مولف گوید کہ صاحبان بحر عجم و بہار عجم (آب داشتن چیزے) را نہ نوشتہ اند ازینجاست کہ این مصدر اصطلاحی را بلباس خاص گرفتہ اند۔ حقیقت آنست کہ این مصدر خاص در (آب داشتن چیزے) داخل است و اختلافے کہ در معناے صاحب بحر و بہار واقع است تصفیہ آن از سند پیش کردہ بہار بحق صاحب بحر عجم میشود اردو متاع کا کھوٹ رکھنا۔ متاع کھوٹی ہونا متاع جعلی ہونا۔ مال کھوٹا ہونا۔ مال کھرا نہ ہونا۔

**آب داشتنِ مجلس** (مصدر اصطلاحی)

باضافت نون۔ رونق داشتن مجلس۔ بہار این مصدر اصطلاحی را در نفی ذکر می کند یعنی (آب نداشتن مجلس) را کنایہ از رونق و وصف نداشتن آن می گوید سندے کہ از خواجہ شیراز بہم رسیدہ در نفی است و آن مستلزم آن نیست کہ این مصدر را در منفی ذکر کردہ شود (سے) مخمور جام عشقم ساقی بدہ شرابے * پر کن قدح کہ بے مے مجلس ندارد آبے * در راے مولف این مصدر خاص ہم از معناے (۳) (آب داشتن چیزے) متعلق است (اردو) مجلس کا رونق رکھنا۔ مجلس مین رونق ہونا۔ مجلس رونق دار ہونا۔ نفی مین مجلس بے رونق ہونا۔

**آبِ داغ** (اصطلاح) بقول صاحب بحر عجم باضافت ثالث (۱) آبیکہ بسیار گرم باشد وآنرا جوش دادہ باشند (۲) یا آنکہ سنگے یا آہنے گرم کردہ دران انداختہ باشند (۳) و بدون اضافت داغے کہ از آب افتد (وحید ؎) ہمچو آب داغ از آمیزش ما سوختست ٭ ہر کہ بعد از آشنائی با تو مارا دیدہ است ٭ (صائب ؎) از سیاہی تازہ گردد آبداغ زندگی ٭ شد خمار چشم لیلی بیش انا ہوا مرا ٭ (اردو) (۱) کھولتا ہوا پانی (۲) تاو دیا ہوا پانی (۳) پانی کا دھبا۔ پانی کا داغ

**آبدان** (اصطلاح) بلا اضافت بقول صاحب بحر عجم (۱) زمین پستے کہ آب باران دران جمع شود (۲) ظرف آب (۳) آبگیر کہ تازی آن غدیر است (۴) مخفف آباد ان (۵) مثانہ آدمی وحیوانات (طالب آملی ؎) از مے ناخوردہ از دست نسیم ٭ موج بدمستی کند در آبدان ٭ (صائب ؎) آب باران خورِ صدف کرد ارگاہ تشنگی ٭ ماہی آسا ہیچ آب از آبدان کس مخور ٭ (سعدی ؎) فتد تشنہ در آبدان عمیق ٭ کہ داند کہ سیراب گردد غریق ٭ (اردو) وہ نشیبی مقام جہاں بارش کا پانی جمع ہو۔ (مذکر) (۲) پانی کا ظرف (مذکر) (۳) تالاب (مذکر) (۴) آبادان کا مخفف اردو میں آباد ان مستعمل ہے۔ دیکھو (آبادان) (۵) مثانہ (مذکر)۔

**آب داند کہ آبادی کجاست** (مثل) بقول صاحب خزینۃ الامثال این مثلے است کہ فارسیان زنند مقصود این است کہ آب را با آبادی تعلق است و آبادی بے آب باقی نماند کسے کہ از حقیقت چیزے آگاہ و تعلق بدان داشتہ باشد در موقع اظہار تعلق و آگاہی او این مثل می زنند اردو والی سے پیٹ چھپ نہیں سکتا۔ کوتوال کا

پیادہ شہر کا بھیدی۔ مردار کی حالت گیدڑ جانے۔ یہ تینوں مثل دکن میں مستعمل ہیں صاحب محاورات ہند نے (دالی سے پیٹ چھپانا)۔ لکھا ہے جو اوّل الذکر مثل کا مصدر ہے

(۶۵) **آب در آب ریختن** (مصدر اصطلاحی)۔ متعلق است از اصطلاح عام کہ آب در چیزے یا چیزے ریختن وکردن باشد۔ آب در آب ریختن آبرو را کم کردن است۔ چون آب در شیر ریختن و آب در بادہ کردن کہ خاصیت شیر و بادہ را کم میکند و این کلیہ باشد کہ در ہر چیز کہ آب داخل کنند اثر آن کم میشود و مجازاً بمعنی دسغلے بکار بردن ہم و این مخصوص است از مصادر خاص کہ می آید (بیدل ۵) بتاراج جنون دادم چہ ہستی و چہ فرہنگش ؏ در آبش ریختم آبے کہ آبم می کند ننگش ؛ (اُردو) آبرو گھٹانا۔ آبرو کم کرنا۔ محاورہ اردو میں آبرو پر پانی پھیر دینا بھی کہا جاتا ہے جس سے عزت و آبرو مٹانا مراد ہے (ناسخ ۵) دے گھٹا کو نہ مرے دیدۂ ترسے نسبت ؏ آبرو میری نہ ہم چشموں میں اے یار گھٹا ؛ (فقرہ امیر اللغات) کسی کا کیا قصور تمہارے چال چلن نے تمہاری آبرو کم کر دی ''۔

(۶۶) **آب در آتش افگندن** (مصدر اصطلاحی) سرد کردن آتش است ز باندانان حال تصدیق این محاورہ می کنند و سندش از کلام نظامی سن د چہ توان گرفت کہ گفتہ است (۵) اگر سایہ بر آفتاب افگند ؛ در آن چشمہ آتش بآب افگند ؛ ظاہر است کہ از چشمہ آتش آفتاب مراد است۔ شاعر گوید کہ اگر ممدوح ما سایہ بر آفتاب افگند آب و تابش باقی نماند و آتش او سرد شود۔ اگر ہمین شعر درسند (آب در چیزے افگندن) آوردہ شود در آنحال کنایہ از رونق دادن باشد کہ می آید۔ (اُردو) آگ بجھانا۔ آگ ٹھنڈی کرنا۔ دیکھ ۵

آتش عشق کو رو رو کے کیا ہے ٹھنڈا ٭
اب پری بھی جو جلاے تو بلا جلتی ہے ٭-

(۹۷) **آب درآتش زدن** (استعمال) سرد کردن آتش است وکنایہ از تسکین دادن ہم چنانکہ نورالدین ظہوری گوید (ع) آبے زند ز باد ظہوری درآتشش ٭ سرست ترشو چو شرابش نمی دہند ٭ (اردو) آگ بجھانا۔ دونون معنون مین (امیر اللغات)

(۹۸) **آب درآتش کردن** (استعمال) مرادف ماضیہ چنانکہ ظہوری گوید (ع) چندانکہ بادمی بردم خاک سے شود ٭ درآتش آنقدر کہ توان آب می کنم ٭۔

**آب در بادہ کردن** (مصدر اصطلاحی) بقول بہار (۱) کنایہ از دغلے بکار بردن مولف۔ گویدکہ این اصطلاح خاص ہم متعلق است از اصطلاح عام (آب در چیزے کردن و ریختن) کہ می آید درین مولف (۲) آب در بادہ کردن کنایہ باشد از کم کردن نشہ آن (والہ ہروی ع) از گریہ ام زمانے چشمش زفتنہ ماند ٭ بدست راتلافیست در بادہ آب کردن ٭ (اردو) (۱) دغا دینا۔ دغا کرنا۔ دھوکا دینا (۲) شراب مین پانی ملا دینا۔ نشہ کو کم کرنا۔

(۱۰۰) **آب در پوست افگندن** (مصدر اصطلاحی) مرادف آب بپوست افگندن است کہ گذشت (ظہوری رباعی) این انبہ حلاوت آب در پوست فگند ٭ خشک است ز تازہ مغزیش لذت قند ٭ در دفع گزند تلخکامی حرزے ٭ از ریشہ او ببازو ذائقہ بند ٭

(۱۰۱) **آب در پے کسے ریختن** (مصدر اصطلاحی) مرادف آب از پے ریختن است (یحیی کاشی رباعی) آنانکہ بدامان حیات آویزند ٭ مردن سفریست چند ازان بگریزند ٭ اشکے کہ بریزند

عزیزان در مرگ چو آب بے است کہ در پے
مسافر ریزند۔

**آب در پیمانہ کردن** (مصدر اصطلاحی)
کنایہ از دور شراب کردن و شراب نوشیدن
است چنانکہ غنی گوید (ع) دائم از مستی
غنی در رقص چون دولاب باش * گر نباشد
می توان کرد آب در پیمانہ ہا * (۲) بعض از
زباندانان عجم گویند کہ از (آب در پیمانہ کردن)
گریستن مراد است در ینصورت مقصود شاعر
این باشد کہ اگر مستی و رقص نباشد آب در
پیمانہا کن یعنی گریہ وزاری کن (اردو) شراب
پینا (۲) رونا۔

**آب در جامۂ کسے ریختن** (مصدر اصطلاحی)
صاحب فرہنگ انند راج بحوالہ بہار گوید کہ
کنایہ از سراسیمہ و مضطرب گردانیدن باشد و
بہار ذکر این نمی کند بلکہ بہمین معنی (آب در
زیر جامۂ خواب کسے ریختن) می نویسد کہ می آید
قائل سندے پیش نہ کردہ است و از نظر
مولف ہم نگذشت (اردو) پانی پانی کرنا۔

**آب در جگر** (اصطلاح) بقول صاحب
شمس اللغات کنایہ از تونگری چنانکہ سلمان
ساوجی گوید (ع) با آنکہ آب در جگرم نیست
ہر شبے * باشد خیال روے تو ام میہمان
چشم * (۲) و در معنی حقیقی ہم استعمال این
بنظر آمد (ظہوری ع) برائے گریہ دیگر در
جگر آبے نمی بینم * اگر بس نیست باید فکر دیگر
گریۂ ما را * (۳) بیمارے کہ در استسقاے
زقی مبتلا باشد (بیدل ع) از وصل گلرخان
نتوان کنار عافیت جستن * کہ دارد خوشی
گل چون در جگر آب است شبنم را (اردو)
(۱) تونگری دولتمندی (مونث) (۲) خوشی
(دیکھو آصفیہ مین خون جگر پینا) (۳) استسقاے
زقی (آصفیہ) (مذکر)

**آب در جگر بودن** (مصدر اصطلاحی)

لازم آب در جگر داشتن باشد چنانکہ آقا ہی
نیشاپوری گوید (ـــہ) زاسودگیست گر بود ت
پیرہن درست ۞ از خامی است گر بود ت
آب در جگر ۞ (اردو) تونگر ہونا۔ مالدار ہونا۔

**آب در جگر دارد** (مقولہ) بقول صاحب
برہان جامع۔ مست است و تونگر مؤلف
گوید کہ این مشتق است از (آب در جگر داشتن)
کہ می آید (اردو) مدہوش ہے مست ہے۔
مالدار ہے۔ تونگر ہے۔

**آب در جگر داشتن** (مصدر اصطلاحی)
بقول بہار تونگر گشتن و استطاعت و مایہ
داشتن (۲) بقول صاحب بحر عجم مست شدن
ہم (صائب ـــہ) روزی خونین دلان
از غیب صائب می رسد ۞ لعل اگر در سنگ
باشد در جگر می دارد آب ۞ (اردو) مال
رکھنا۔ مالدار ہونا۔

**آب در جگر ندارد** (مقولہ) مشتق از اصطلاح
ماضیہ و منفی (آب در جگر دارد) صاحب
بحر عجم ذکر این می کند فارسیان چون کسی را
مفلس بینند گویند کہ آب در جگر ندارد (ظہوری
ـــہ) آلودگان کہ آب ندارند در جگر ۞ دریا
بآب دیدہ نشست و شو کنند (اردو) مفلس ہے

**آب در جگر نگذاشتن** (استعمال) بقول بہار
کنایہ از کمال نکبت و افلاس است مؤلف
گوید کہ معنی مصدری را اینقدر اجمال نشاید آب
در جگر نگذاشتن۔ تونگر نداشتن۔ و محتاج کردن
(صائب ـــہ) نگذاشت آب در جگرم آہ آتشین
در برگ گل ز تندی آتش گلاب سوخت ۞
مقصود مصرع اول اینست کہ آہ آتشین مرا
نگذاشت کہ تونگر و مستطیع باشم۔ استطاعت
مرا برد و مرا مفلس کرد۔ (اردو) مالدار۔ دولتمند
تونگر نہ رہنے دینا۔ دیکھو (رہنے دینا) آصفیہ۔
(فی البدیہہ نظم طباطبائی ـــہ) ہمت نے مالدار
نہ رہنے دیا مجھے ۞ سمجھو کہ ہاتھ آگئی دولت گئی ہوئی ۞

**آب در جگر نماندن** (استعمال) بقول
بہار مرادف ماضیہ **مؤلف** گوید کہ لازم و
متعدی ہر دو یکسان نباشد۔ این لازم است
و مصدر ماضیہ متعدی۔ کنایہ است از مفلس بودن
و تونگری باقی نماندن چنانکہ با فغانی گوید
(؎) نماند در جگرم آب و این سیہ چشمان ❊ ہنوز
ازین دہ ویران خراج می طلبند ❊ (اُردو) محتاج
اور مفلس ہو جانا۔ دولت باقی نہ رہنا۔

**آب در جنس کردن** (مصدر اصطلاحی)
(۱) بقول بہار قیمت زیادہ از ارزش گفتن
(ملا رونقی ہمدانی ؎) بگریہ قیمتش اے گل دلم
بہیچ بجز ❊ بخندہ گفت کہ در جنس خویش آب
نکن ❊ (۲) **مؤلف** گوید کہ آب داشتن
متاع کہ گذشت متقاضی آنست کہ (آب در
جنس کردن) کنایہ باشد از نقصان رساندن
و کم قیمت کردن جنس نہ قیمت زیادہ از ارزش
گفتن و این مرادف (کالا آب کردن است)
و بہار معنی کالا آب کردن را ہم۔ قیمت زیادہ
از ارزش گفتن نوشتہ و **مؤلف** برا با آن
ہم اتفاق نیست و سندے کہ (برای کالا
آب کردن) بدست آمدہ تائید رائے **مؤلف**
می کند و ہو ہذا (نادم گیلانی ؎) بہا لکم ...ست
جگر گوشہ ہای اشک مرا ❊ کہ گفتہ بود کہ
کالائے خویش آب کنم ❊ یعنی از ماست
کہ بر ماست (اُردو) (۱) مال سے زیادہ
مول کہنا۔ مالیت سے زیادہ دام کہنا۔ (۲)
اردو میں آب رسیدہ شے سے وہ شے مراد
ہے جو بھیگ کر خراب ہو جائے (امیراللغات)
اس کا مصدری استعمال۔ کسی چیز کو بگاڑ
دینا۔ نقصان پہنچانا۔ ضائع کرنا۔

**آب در جو** (اصطلاح) بقول صاحب
**آب در جوے** بحر عجم دولت و فرمان دہی
(۲) و بمعنی کامیاب نیز (امیر خسرو ؎)
اے دیدہ بسوز من بخشائے ❊ کامروز

تراست آب درجو ۔ (اردو) مالداری۔
حکومت ۔ کامیابی ۔ (مؤنث)

**آب درجوے آمدن** (مصدر اصطلاحی)

بقول صاحب برہان کنایہ از آمدن دولت
رفتہ باشد (۲) و بقول صاحب بحر عجم آمدن
دولت است ۔ مخفی مباد کہ (آب رفتہ بجو
آمدن) و (آب رفتہ بجو باز آمدن) بسند صاحبان
لغت و کلام متقدمین کنایہ باشد از آمدن
دولت رفتہ بعد از فقر و ظاہر است کہ در
اول الفاظ (آب رفتہ) و در دوم الفاظ (باز آمدن)
برین معنی مرادے دلالت می کنند پس ۔
(آب درجو آمدن) را کہ صاحب برہان
مرادف ہر دو مصادر مابعد الذکر قرار داد
است قابل تسلیم نیست ۔ مؤلف ۔ را با
صاحب بحر عجم اتفاق کلی است (اردو)
(۱) گئی ہوئی دولت ہاتھ آنا ۔ سند کے لیئے
دیکھو آب درجگر نگذاشتن ۔ (۲) دولت آنا
دولت ملنا ۔ نصیب جاگنا ۔ نصیب پھرنا ۔
اقبال یاور ہونا (آصفیہ) (آتشؔ)
ایک شب بلبل بے تاب کے جاگے
نہ نصیب ۔ پہلوئے گل مین کبھی خار نے
سونے نہ دیا ۔ (منتہیؔ) ہین اپنے ہی
زلف و رخ پہ مائل خیال انکو ہو گیا کسی کا
بس اندنون سر چڑھے جاتا ہے شانہ نصیبا جاگا
ہے آرسی کا (مومنؔ) اُسنے نامہ
لکھا نصیب پھرے ۔ نامہ بر کیا پھرا نصیب
پھرے ۔ نصیب لڑنا اور نصیبا جاگنا
نصیبا چمکنا بھی کہتے ہین (آصفیہ) اقبال
بلند ہونا ۔ اقبال چمکنا بھی کہا جاتا ہے ۔
(امیر اللغات) (ظفرؔ) نے مال سے نے
زر سے نہ تدبیر سے چمکے ۔ چمکے اگر اقبال
تو تقدیر سے چمکے ۔

**آب درجو یار بودن** (مصدر اصطلاحی)

بقول صاحب فرہنگ آنند راج ۔ صاحب

